# قانونِ کشش

العمروف موہنی ودیا وہمالہ پربت کا جادو

عثمان پبلی کیشنز

# قانونِ کشش

المعروف

## موہنی ودیا و ہمالہ پربت کا جادو

عامل پیر بابا

عثمان پبلی کیشنز
ملک جلال دین ہسپتال، چوک اردو بازار، لاہور
دکان بند ہونے کی صورت میں نیچے والے پتہ پر تشریف لائیں:
مچھلی منڈی، نزد اردو بازار، لاہور

# فہرست

# پیش لفظ

اس کتاب کی میں آپ سے کیا تعریف کروں یہ میری جوانی کے دن کی باتیں ہیں جب میں ہمالیہ پربت گیا وہاں جا کر میں نے کافی دن گزارے اور میں نے وہاں جا کر حاصل کیا۔ میں اس کتاب میں لکھ رہا ہوں وہاں جا کر میرے اندر ہوائی طاقت آ گئی۔ ہاتھ چلنے لگا اور میں عمل لکھنے لگا میں نے بھی کبھی عمل عملیات نہیں لکھے تھے یہ کیا ہو گیا جب میں واپس آیا تو میرے اندر تبدیلی آ گئی اس کتاب میں میں نے تجربے کے عمل عملیات لکھ دیے ہیں جو میں پہلے تو یہ عمل سچے ثابت ہوئے اور میرے تعویز چلنے لگے جو لکھ سچ ثابت ہوئے یہ لوگ میرے آگے پیچھے۔ میں پریشان تھا کہ لوگ کوئی نہ کوئی مصیبت میں جتلا ہیں ان سب کو اور اتنے راز کے لوگوں کو کیسے میں ٹھیک کروں لیکن میں نے ان کا ساتھ دیا اور ان کو ان کی ہوائی چیزوں سے نجات دلاتا گیا۔ آگے آپ خود دیکھئے۔

عامل حیدر بابا

# ......پہلا سبق......

## بسی کرن یا حصول اعتماد

بسی کرن کا منتر بہت سے حضرات نے نام سنا ہوگا۔ زمانہ قدیم سے آج تک صدہا واقعات آئے دن سننے میں آتے رہے ہیں کہ انسان سے دن میں ایک ایسی باطنی طاقت بھی موجود ہے جس کے زور سے دوسرے آدمیوں کو اپنے بس میں کر سکتا ہے۔ ہندو تہذیب کے زمانہ عروج میں جہاں دیگر علوم درجہ کمال کو پہنچ گئے تھے وہاں منتر اور تنتر ودیا کا بھی بہت زمانہ تک بڑا چرچا رہا۔ لیکن امتداد زمانہ سے اب اس کی ہمت لوگوں کے دل سے فراموش ہوتی جاتی ہے کیونکہ درمیانی زمانہ میں ان علوم کا جو کچھ عشر عشیر باقی رہ گیا تھا ناجائز استعمال کے باعث ان کا اثر اور بھی گھٹتا گیا حتی کہ آج نہ تو عوام الناس اس قائل رہ گئے ہیں۔ ناجائز استعمال یا عدم استعمال سے ان علوم میں کچھ جان ہی باقی ہے۔

اس منتر ودیا کا چرچا ہندوستان سے دیگر ممالک لے گئے اور انہوں نے ذاتی تحقیقات وتجسس سے کام لے کر اس کی ترقی میں اور بھی کوشش کی۔ اس کی تمام اصطلاحات کا اپنی زبان میں ترجمہ کیا اور اب اس کے متعلق بھی ایک باقاعدہ لٹریچر ترتیب دیا جا رہا ہے۔ صدہا کتب شائع ہو چکی ہیں اور روحانیت کی ترقی کے ساتھ ساتھ جس قدر جدید انکشاف ہوتے جاتے ہیں اسی قدر ہر زبان کے روحانی لٹریچر میں اور بھی اضافہ ہوتا جاتا ہے۔

روحانیت کی ترقی محض پاکیزہ ارادہ پر منحصر ہے اور اسی کے ذریعہ سے انسان دنیا میں مشکل سے کام کر سکتا ہے۔ دنیا کا رخ پلٹ دینا اس کیلئے ایک معمولی بات ہے۔ دوسروں کو اپنے بس میں کر لینا یا اپنا معتقد بنالینا تو بہت آسان ہے۔

اصل میں بسی کرن منتر کا مقصد یہ ہے کہ اس کے ذریعے سے باہمی اعتماد عالمگیریت محبت اور یکدلی دیکجہتی کی اسپرٹ کو ترقی دی جائے۔ اس کا یہ منشاء ہرگز نہیں تھا اور نہ کسی زمانہ میں ہو سکتا ہے کہ کسی خاص شخص کو اپنا مطیع اور معتقد بنا کر ناجائز طور پر اپنی مقصد برآری کی جائے۔ ہر چیز کی زیادتی خراب ہوتی ہے۔ ہندوستان اور مشرقی ممالک میں بھی ایک زمانہ ایسا تھا جب انہیں منتروں کے ذریعے سے پرائی دولت اور بیگانہ عورت پر قبضہ کرنے کی کوششیں کی جاتی تھیں۔ عمل کے ساتھ اثر لازمی ہے جو خیال و دل میں پیدا ہوگا وہ عمل کی صورت میں ایک نہ ایک روز تبدیل ہو کر اپنا اثر دکھائے گا۔ نتیجہ یہ ہوتا تھا کہ ان کو اپنا جائز یا ناجائز مقصد حاصل تو ضرور ہو جاتا تھا مگر منتر کی طاقت گھٹ جاتی تھی۔

اس لیے اس سبق میں اس علم کے متعلق جو کچھ بھی بتایا جائے۔ یاد رکھیں کہ اس کو نہایت احتیاط کے ساتھ عمل میں لانا پڑیگا۔ ناجائز استعمال سے بجز نقصان کے فائدہ نہیں ہو سکتا۔ اگر ہدایات پر جائز عمل نہ ہوگا تو علم کی وقعت کم ہو جائے گی اور عامل کو خود روحانی اور جسمانی نقصان پہنچے گا۔

اسی بسی کرن منتر کی ودیا کا نام ہم نے اپنی اصطلاح میں شخصی کشش رکھا ہے اور جیسا کہ اوپر بتایا جا چکا ہے اس کا مقصد محض یہ ہے کہ تمام بنی نوع انسان کی محبت و دلداری اور باہمی یگانگت پیدا کی جائے۔ علاوہ ازیں اس کے اور بھی کئی نام ہو سکتے ہیں۔ مثلاً اثر ذاتی انسانی اور ربط باہمی کشش قلبی مگر سب کا مفہوم یکساں ہے یعنی وہ عمل یا مشق جس کے ذریعے سے دوسروں پر اپنا اقتدار غالب کیا جا سکے۔

یاد رکھیئے کہ مقناطیس شخص ہر فرد و بشر کے دل میں موجود ہے مگر ہر دل میں اس کا اثر مساوی نہیں ہے۔ کسی میں کم اور کسی میں زیادہ۔ جن لوگوں میں ایسی کشش کی طاقت کا زیادہ زور ہے ان کو اپنی زندگی کے ہر کام میں کامیابی حاصل ہوتی ہے جس کا ثبوت آپ کو اپنے روزانہ کاروبار میں ہر وقت مل سکتا ہے۔ اسی تاجر کی تجارت کو فروغ زیادہ ہوتا ہے جو اپنی قوت کشش کے زور سے خریداروں کا دل جیت لیتا ہے اور ایک مرتبہ دوکان پر بلا کر واپس نہیں جانے دیتا۔ اکثر ایسے آدمی دیکھنے میں آئیں گے جن کو دیکھتے ہی دوسرے ملنے والے ایک ہی ملاقات میں ان کے دلدادہ و شیدا ہو جاتے ہیں ان کی قوت کشش اخلاق و ادب کی صورت میں ظاہر ہو کر ملنے والوں کو اپنی طرف کھینچ لیتی ہے یہ سب اسی طاقت کشش کا ادنیٰ سا معجزہ ہے۔ یہ تو چھوٹی چھوٹی باتیں ہیں مگر یہی کشش بڑے بڑے کام کر دکھاتی ہیں۔

غرض یہ مادہ ہر شخص کے دل میں موجود ہے کوئی اس کا دیدہ و دانستہ استعمال کرتا ہے اور کوئی بے خبری کے ساتھ قوت کشش اپنا کام کرتی رہتی ہے اور بعض کو زندگی میں کامیابی بھی حاصل ہو جاتی ہے مگر ان کو خود اس امر کا ذرا بھی احساس نہیں ہوتا۔ اکثر اشخاص اس قوت سے بھی محروم ہوتے ہیں اور انہیں اپنا کاروبار زندگی میں ناکامیابی حاصل ہوتی ہے۔

اس کشش کا مادہ بہت ہی لطیف ہے اور جو اس کے ذریعہ سے اس کا امتیاز نہیں ہو سکتا۔ مگر جس شخص کی طرف اس قوت کشش کو مائل کیا جائے وہ ضرور بالضرور متاثر ہو سکتا ہے حالانکہ اس کو ذرا بھی احساس نہیں ہو گا کہ کسی بیرونی کشش سے متاثر ہو رہا ہے۔

دنیا میں جتنے آدمی سرسبز اور فارغ البال نظر آتے ہیں اور جس قدر بڑے بڑے ہیرو مرد اور عورت زمانہ سابق میں ہو چکے ہیں اگر ان کی زندگی کا مطالعہ کیا جائے یعنی

کے ساتھ مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ ان کی کامیابی تمام تر اسی باطنی قوت کشش کا نتیجہ تھا۔ ہر ملک اور ہر قوم میں بے شمار عورتیں اور مرد اپنے اپنے شعبۂ زندگی میں سرسبز وکامیاب ہو کر دنیا کیلئے ایک نقش لافانی چھوڑ گئے ہیں ان کی ترقی کا راز صرف یہی جذبہ کشش تھا۔ اس کے متعلق جتنی باتیں دستیاب ہوسکیں انہیں کا ذکر اس نصاب میں قلم بند کیا جاتا ہے اور امید ہے کہ ہمارے ہونہار شاگرد اس کا نہایت احتیاط سے مطالعہ کریں گے اور اگر ان کو زندگی میں سرسبزی اور فارغ البالی اور نام آوری حاصل کرنے کا ارمان ہے تو اس نادر قوت کشش کو ضرور بالضرور اپنے اپنے کاروبار زندگی میں جائز طور پر استعمال کرینگے۔

# مونی ودیا کا دوسرا سبق

مقناطیسی کشش کی تین قسمیں ہیں۔
دماغی یا ذہنی کشش۔
جذباتی کشش۔
جسمانی کشش۔

ان تینوں قسم کی کشش کا مادہ ایک ہی ہے اور تینوں باہم دیگر وابستہ و متعلق ہیں۔ ہمیشہ ایک دوسرے کے ساتھ تعلق رہتا ہے اور ہر شخص کے مزاج کے مطابق ایک دوسرے پر اپنی اپنی طاقت کے موافق غالب وحاوی رہتا ہے۔ مگر ان تینوں اقسام کو اچھی طرح ذہن نشین رنے کیلئے مناسب ہے کہ کچھ واقفیت علم و دماغ کے متعلق بھی حاصل کی جائے۔ تمام دنیا کا کاروبار ایک نہایت زبردست طاقت کے ذریعے سے چل رہا ہے جس کشش ثقل یا "آکرشن شکتی" کہتے ہیں۔ عالم کائنات کا ذرہ ذرہ اسی کشش کے ذریعے سے اپنی جگہ پر قائم اور ایک دوسرے سے متحد ہو رہا ہے۔ اسی کشش کے زور سے ہر چیز زمین کی طرف کھینچ آتی ہے اور کو شمسی کے تمام سیارے اور ستارے اپنی اپنی جگہ پر قائم ہیں۔ لیکن دنیا میں بہت کم لوگوں کو اس کشش کی موجودگی کا احساس ہوتا ہے۔ وہ آنکھ بند کیے ہوئے زندگی بسر کرتے ہیں اور ان کو نہیں معلوم کہ ان کے تمام مقاصد اسی کشش کے زور سے حاصل ہوتے ہیں اور ان کا عدم موجود محض اسی کشش پر منحصر ہے۔ حصول مقصد کے اور زندگی اور رت یہ سب باتیں محض مطلوبہ چیزوں کے باطنی پہلو یعنی خیال سے وابستہ ہیں اہل کی فلاسفی علم الدماغ

کے ذریعہ سے معلوم ہو سکتی ہے۔ کسی چیز کا خیال کرو جس قدر خیال میں کشش زبردست ہوگی اسی قدر جلد وہ چیز حاصل ہو جائے گی۔

خیال دماغ کی حرکت سے پیدا ہوتا ہے اور کشش سے اس کا بڑا گہرا تعلق ہے۔ جس وقت کسی چیز کا باقاعدہ تصور کیا جاتا ہے تو دماغ میں ایک زبردست لہر پیدا ہو کر متحرک ہو جاتی ہے۔ یہ لہریں دکھائی نہیں دیتیں اور نہ ہم ان کو سن سکتے یا کسی ذریعہ سے ان کی موجودگی کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ یہ باطنی محمل میں موجود ہوتی ہیں۔ اس میں شک کرنا فضول ہے کہ جو چیز دیکھی سنی یا وزن نہیں کی جا سکتی وہ موجود کس طرح ہو سکتی ہے۔ دماغ ہی صرف وہ بہترین آلہ ہے جس میں تصور کی لہریں نقش ہو کر خیال اور عمل کی شکل میں ظاہر ہوتی ہیں۔

دماغ میں خیال کی لہریں کیسے نقش ہوتی ہیں اس کا ذکر تفصیلی ٹیلی پیتھی یا سلکپ ودیا کے متعلق کسی کتاب میں مل سکتا۔ ہم یہاں انحصار سے کام لے کر مقناطیس شخص کے متعلق واقفیت بہم پہنچائیں گے۔

یاد رکھو کہ ہر لحظہ اور ہر دم تمہارے دل میں خیالات پیدا ہوتے رہتے ہیں کسی کا زور کم ہوتا ہے اور کسی کا زیادہ لیکن یہ سلسلہ خیالات برابر جاری رہتا ہے اور کسی وقت نہیں رکتا اور انہیں خیالات کا تم کو پھل ملتا رہتا ہے۔ ہر خیال کی نشو ونما پران یا نفس کے ذریعہ سے ہوتی ہے۔ اگر ٹھیک ٹھیک طریقے سے پران کے ذریعے اس کی نشو ونما نہیں ہوگی تو خیال میں بالکل زور نہیں ہوگا پران بھی ایک طاقت کشش ہے اور محض اس پر تمام خیالات اور عملوں کا دارومدار ہے۔ بغیر پران یا نفس کی مدد کے کوئی خیال قائم نہیں ہو سکتا۔ انسان کے دماغ میں ایک قسم کا مادہ موجود ہے اور اسی کے ذریعے سے ہر خیال ظاہر ہوتا ہے۔ خیال کھوپڑی میں جا کر ٹکراتا ہے اور اس کے بعد اس سے مل کر صورت اختیار کرتا ہے۔ اس صورت کے مطابق جسم انسانی کی ساخت

ہوتی ہے خواہش سے خیال پیدا ہوتا ہے۔ خواہش میں جس قدر زور ہوگا اسی قدر قوت خیال میں ہوگی خواہش تیز ہوتی ہے۔ اس قدر جلد اس کا نقش دماغ میں قائم ہو لیکن دماغ پر ہر خیال کا اثر نہیں ہوسکتا۔ تم کو اپنے خیال کے ظاہر کرنے میں جس قدر زیادہ بیتابی ہوگی اسی قدر آسانی کے ساتھ جس دل کو چاہو اپنے بس میں کر سکتے ہو۔ اس کے علاوہ یاد رکھو ہر خیال یا خواہش کی قوت تحریک کیلئے مقناطیسی ارادے، کی ضرورت ہوتی ہے اگر تمہاری قوت ارادی کافی ترقی پا کر مضبوط اور مستقل بن چکی ہے تو ضرور تمہارے دل پر زور مستحکم خیالات پیدا ہوں گے۔ ہر بات کا دارومدار اسی ارادہ کی کشش پر رہتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مہاتما سدھی<br>سدھی رام شرما | عملیات جادو جن چڑیل بھوت اور عمل کے بارے میں مہاتما سدھی کے بیانات سدھی رام شرما کی آپ بیتی جو اس پر گزری حالات واقعات عمل قیمت 300 |
| تنتر شاستر جاگتا جادو چلتا جادو<br>حکیم رام کشن | پرانے ہندوؤں دیوتاؤں، جادو اور چڑیلوں کے قصے کہانیاں اور شعبدہ بازی کے راز کیا تھے ان لوگوں کا کاروبار جادو کرنا سکھاتا تھا قیمت:270 |
| تسخیر جنات<br>حاجی شمس الدین | جنات کو تسخیر کیسے کرتے ہیں ہمزاد کو قابو کیسے کرتے ہیں ان دونوں علموں کو ہاتھ میں رکھنے کا علم سیکھئے قدیم ہمزاد اور نئے ہمزاد میں کیا فرق ہے؟ قیمت:240 |

# ......تیسرا سبق......

## قوت کشش

یہ سائیکلک اصول ہے کہ انسانی دماغ کی ہر ایک طاقت انہیں چیزوں کو اپنی طرف کھینچ سکتی ہے جن کی نوعیت اس کے مطابق ہوتی ہے۔ مقناطیس لوہا جس طرح لوہے کو اپنی طرف کھینچ سکتا ہے۔ اسی طرح جس قسم کی خواہش یا خیال ہوگا۔ اس قسم کی چیز اس کے ذریعے سے کھینچ سکتی ہے علاوہ بریں ہر طاقت کی کشش بھی یکساں نہیں ہوتی۔ ہم جنس، ہم جنس کی طرف کھینچتا ہے۔ یہ ایک قانون ہے جو زمانے اور ہر جگہ برابر کام کرتا رہتا ہے۔

پھر کسی طاقت کا جس قدر زیادہ زور کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے اسی قدر جلدی کوئی چیز اس کی طرف کھینچ سکتی ہے۔ صرف ان طاقتوں کا استعمال شرط ہے کہ ہر قسم کی کوشش کا مادہ ہم اپنے دل میں پیدا کر سکتے ہیں جس چیز کو حاصل کرنے کا دل میں ارمان ہے وہ ہمیں مل سکتی ہے۔ بشرطیکہ ہماری خواہش بھی اسی قدر مضبوط اور اثر انگیز ہو کہ اس کے ذریعے سے قوت کشش عملی جامہ پہن سکے۔

غرض یہ کہ مادہ کشش ہر ایک دل میں موجود ہے اور اس کا کھیل ہر جگہ دنیا میں نظر آرہا ہے۔ تم کہیں چلے جاؤ تمہارے دل میں جیسا مادہ کشش موجود ہوگا بجنسہ ویسا ہی اثر

اس کا دوسروں پر پڑے گا اور ان کے دل میں ایک جوابی کشش پیدا ہو جائے گی۔

اگر تم کسی مرد یا عورت سے محبت کرنا چاہتے ہو تو اسی محبت کی کشش کے ذریعے سے اس کے دل میں جو کشش الفت کا مادہ موجود ہے اس کو پیدا کرو۔ وہ خود تم سے محبت کرنے لگے گی۔

اگر کسی سے کوئی کام کرانا چاہتے ہو تو ویسا ہی دل میں خیال پیدا کرو کہ کشش کی لہر دوڑا دو نتیجہ یہ ہوگا کہ اس لہر کے ٹکرانے سے اسی کام کرنے کی خواہش اس شخص کے دل میں پیدا ہو جائے گی اور وہ وہی کام کر دیگا۔ اسی طرح تمام باتیں ہو سکتی ہیں۔

فرض کرو کہ تم کسی کو قید یا مصیبت سے چھٹکارا دلانا چاہتے ہو تو اپنے دل میں یہ خیال کرو کہ وہ شخص اس مصیبت سے نجات پا رہا ہے اسی خواہش اور خیال کو ترقی دے کر اس طاقت کو بڑھاتے جاؤ۔ نتیجہ یہ ہوگا کہ اس خیال کی لہر اس شخص کے دل میں ٹکرائیگی اور خود بخود چھٹکارا پانے کی تدبیر کرنے لگے گا۔ جتنا تمہارا خیال زور پکڑتا جائے گا اتنا ہی وہ شخص اپنی رہائی کیلئے بیتاب ہوگا۔ ایک روز آخر کار دونوں کے خیالات ایک دوسرے پر محو ہو جائیں گے اور وہ شخص اپنی مصیبت سے چھٹکارا پا جائے گا۔

یہ باتیں روزمرہ دیکھنے میں آتی ہیں بسا اوقات ایسے مہاتما مل جاتے ہیں جن کے خیالات کا اثر ہمارے دل پر باطنی شکل میں غالب ہو جاتا ہے اور اس وقت ہمارے خیالات ویسے ہی نیک بن جاتے ہیں۔ بخلاف اس کے خراب آدمیوں سے ملنے جلنے اور خراب صحبتوں میں بیٹھنے اٹھنے سے ان کے خیال کے اثر سے مغلوب ہو کر ہمارے خیالات بھی خراب ہو جاتے ہیں۔

اس لیے ہر نوجوان مرد اور عورت کو اپنی زندگی کے میدان میں قدم رکھتے وقت اپنے دل میں اس مادہ کشش کو ترقی دینا چاہیے۔ بعض مرتبہ اس کشش کا دوسری طرف سے مختلف جواب ملتا ہے اور وہ آدمی ایک دوسرے کی طرف کھنچ جاتے ہیں کے بعد

دور جا پڑتے ہیں۔ مگر یہ کیفیت اسی حالت میں واقع ہوتی ہے جب خیال کی نوعیت کے خلاف کسی چیز کو کھینچنے کا ارادہ کیا جائے۔ اس لیے جتنی عمدہ باتیں ہوں انہیں ترقی دینا واجب ہے نیک اور شریف خیالات کی ہر وقت دل میں نشوونما کرنی چاہیے۔ جب کسی سے بات چیت کرو جب کسی سے آنکھ ملاؤ۔ تو اچھے اچھے خیالات دل میں موجود ہوں تمہاری نظر سے ان نیک خیالات کا احساس ملنے والوں کو ہوتا رہتا ہے۔ اس لیے پاکیزہ اور اصل مادہ کشش پیدا کرنے کیلئے مناسب ہے کہ اپنے آپ کو قابو میں رکھنے کی طاقت بڑھائی جائے کیونکہ حاصل کرنے کی طاقت کے بغیر اس کشش سے کچھ فائدہ نہیں ہو سکتا۔

اس لیے لازم ہے کہ تم اپنے اندر ایسا مادہ کشش پیدا کرو جس سے خود اعتمادی کا جوہر حاصل ہو۔ خودداری کی صفت پیدا ہو سکے۔ اپنی ذات پر قابو حاصل کر سکو اور دل میں بے خوفی ہمت اور بہادری کی اسپرٹ نمودار ہو۔ کبھی کسی خراب نیت سے اپنے خیال کو کسی شخص کی جانب مائل نہ کرو۔ جسمانی و دماغی ترقی کے ذریعے سے مادہ کشش کی نشوونما ہونی چاہیے۔ ایک روز تم کو دنیا میں اقتدار حاصل ہو جائے گا اور دنیا تمہارے آگے سر جھکائے گی۔

# ......چوتھا سبق......

## اہل کشش کی پہچان

اس سبق میں شاگردوں کو ایسے اشخاص کے خواص بتائیں جائیں گے جن کی قوت کشش نمودار ہو کر دنیا میں روزمرہ اپنا کام کرتی ہے۔

جس آدمی کے اندر مادہ کشش موجود ہے اس کو تم ہمیشہ نہایت بردبار اور سنجیدہ پاؤ گے اور جس وقت اس کے سامنے جاؤ گے تم کو خود اپنی ذات پر ایک سنجیدگی اور متانت کا عالم طاری ہوتا ہوا معلوم ہوگا اس کے دماغ میں یکسوئی نظر آئے گی۔ بے چینی اور گھبراہٹ کا نشان نہ ملے گا۔ اس کی عادت میں خاموشی اور سنجیدگی یہ دو باتیں خاص طور پر قابل غور ہوں گی اور وہ اپنی اس باطنی طاقت سے باخبر رہے گا جس کے ذریعے سے دوسروں کو مغلوب کیا جاسکتا ہے۔ تم کو معلوم ہوگا کہ اس کے دل کے اندر ایک خاص محفوظ طاقت کام کر رہی ہے جس کی بدولت تم اس کے اثر سے مغلوب ہو گئے اور یہی طاقت ایسی ہے جس کا مقابلہ تم سے ممکن نہیں اور نہ تم اس کے اوپر غالب آسکتے ہو۔ وہ شخص تم سے نہایت ہمدردی اور دل سے ہی آملے گا اور شیریں زبانی سے گفتگو کرے گا۔ غرضیکہ اتنی ہی دیر کی ملاقات میں ایسی ایسی علامتیں تمہارے دل پر اثر جمالیں گی اور تم کو اس کی ایک ایک بات اور ذرا ذرا سی چال ڈھال پسند آجائے گی۔ وہ تم سے اپنے متعلق کوئی بات نہیں کہے گا اور کم گوئی سے پیش آئے گا جس سے

اس کی دھاک تمہارے دل پر بیٹھ جائے گی۔ اس کے دیکھنے کا عجیب انداز نظر آئے گا۔ تم غور کرو گے کہ تمہاری جانب آنکھ اٹھا کر کبھی نہیں دیکھتا لیکن اس کی نظر میں تم بسے رہو گے جس مقام سے تمہاری ناک شروع ہوتی ہے وہیں پر اس کی نظر رہے گی لیکن اس نگاہ کا مدعا اور مقصد جداگانہ ہوتا ہے حالانکہ کسی طرح اس سے نقصان پہنچنے کا احتمال نہیں ہوسکتا۔ یہ انداز نگاہ بالکل بے ضرر ہوتا ہے۔ جس وقت تم اس شخص سے کچھ سنو گے وہ تمہاری طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھے گا اور محض تمہاری بات کو سننے اور دماغ میں ذہن نشین کرنے میں محو معلوم ہوگا۔

جب تم اپنی بات بالکل ختم کرلو گے تو وہ نہایت احتیاط اور آزادی کیساتھ جواب دے گا اور جس وقت آنکھ اٹھا کر تمہاری طرف دیکھے گا تو اس کا اثر محبت سے بھرا ہوا مضبوط اور غالب رہے گا۔

ایسے آدمی نہایت صاف دل اور مہربان طبیعت ہوتے ہیں اور ان کی قوت ارادی بہت زبردست ہوتی ہے۔ ذرا سی دیر کی ملاقات میں تمہارے دل پر یہ اثر جم جاتا ہے کہ واقعی یہ شخص قابل بھروسہ ہے اور جو کچھ وہ کہے سنے اسی کے مطابق عمل کرنا چاہیے۔ شاید تم کو اس کا راز معلوم ہوگا وہ شخص اپنی مقناطیسی نگاہ سے تمہارے دل پر اثر جما دیتا ہے کہ اس کو گویا ٹھیک ٹھیک طور پر معلوم ہے کہ وہ تم سے کیا کیا کام لے سکتا ہے۔ اسی لیے وہ کچھ کہتا سنتا نہیں کیونکہ وہاں تو اطمینان ہے کہ جس بات کی اس کو ضرورت ہے وہ خود بخود تم کچھ عرصہ میں اس کیلئے مہیا کردو گے۔

اس طرح اس کے باخبر کھینچنے والے دل کا اثر تمہارے بے خبر دل کے اوپر غالب ہو جاتا ہے۔ جس سے انجام کار اس کی کشش سے دب کر تم اس طرف کھنچ جاتے ہو اور جب تمہاری کشش دل کر اس کی کشش کا زور بڑھ جاتا ہے تو وہ تمہارے دل پر غالب ہو کر تم سے جو چاہے کرا سکتا ہے۔

ذرا ایسے شخص کی طرز گفتگو کا غور سے مطالعہ کرنے کی ضرورت ہے وہ تم کو کسی بات کے متعلق اپنی طرف سے کچھ نہیں کہتا سنتا اور جو کچھ باتیں بھی بتاتا ہے وہ زیادہ ضروری نہیں ہوتیں حالانکہ اس کے سامنے اس کی قوت کشش سے مغلوب ہو کر تم اس کی ایسی باتوں کو بھی کارآمد اور اہم سمجھ لیتے ہو جن سے حقیقت کوئی نتیجہ نہیں نکل سکتا۔

ان سب باتوں سے تم کو یہ نتیجہ اخذ کرنا چاہیے کہ اس شخص نے محض اپنی نچی خواہش کی طاقت سے کام لے کر جس کے ساتھ ساتھ ارادہ موجود تھا مقناطیسی شخص کی قوت بڑھالی ہے اور اس کے ذریعے سے وہ دنیا بھر دولت کامیابی شرف قبولیت اور ذاتی اقتدار حاصل کر رہا ہے وہ چونکہ علم ارادہ کے مقرر قوانین کی حرف بحرف پابندی کرتا ہے۔ اس لیے اس کو ہر کام میں کامیابی حاصل ہوتی ہے۔

اب غور کرو کہ اس شخص کا تمہارے دل پر کیا اثر پڑا۔

دیکھو اس کی ایک ایک بات پسند خاطر ہوگی اور اس کی صحبت سے فائدہ اٹھانے کا شوق تمہارے دل میں پیدا ہو گیا۔ کیونکہ تم اس کو اپنا ہمدرد و دلنواز اور محبت صادق سمجھنے لگے ہو لیکن پھر بھی تم کو یہ مطلق خبر نہیں ہے کہ رشتہ یگانگت بہت ہی پر اسرار طریقے سے قائم ہوا ہے۔

اس کے علاوہ غور کرنے سے ایک بات اور معلوم ہوگی۔ دوران گفتگو میں تم نے بغیر اس شخص کے پوچھے اپنے دل کا سارا حال اس کے اوپر ظاہر کر دیا خود بخود ساری باتیں اس کے سامنے اگل دیں۔ وجہ یہ تھی کہ تم اس کو اس طرح خوش کرنا چاہتے تھے۔ یاد رکھو اسی طرح وہ شخص تم کو اپنا مطیع بنا کر جو چاہے کام لے سکتا ہے اور اپنی کمزوری کے باعث تم اس کی مخالفت بھی نہیں کر سکتے۔ اس کا سبب یہ ہے کہ اس شخص کو اس مقناطیسی کشش کا قانون معلوم ہے مگر تم اس سے بے خبر ہو۔

# ......پانچواں سبق......

## محروم کشش اشخاص کی پہچان

تم کو پچھلے سبق میں اس شخص کے خواص بتائے گئے جس کے دل میں مقناطیسی کشش کا مادہ موجود تھا۔ اب ایسے آدمیوں کی پہچان سنو جن کے دل میں یہ مادہ پیدا نہیں ہوا ہے۔

محروم الکشش اشخاص کی زندگی ایام نہایت پریشانی کے عالم میں بسر ہوتے ہیں کبھی تقدیر کا شکوہ، کبھی نیرنگی چرخ کا گلہ۔ جیسے سے بیزار اور ہمیشہ کسی دردمند کے متلاشی جوان کی سراسیمگی کی حالت سے ہمدردی ظاہر کرے اور مناسب طور پر ان کی مشکل آسان کردے۔ کبھی کسی کے سامنے دست سوال نہ پھیلاتا۔ کبھی کسی کے پاس تشفی کیلئے جانا، غرضیکہ رات دن کوفت میں گزرتی ہے۔ ایسے آدمی جب کسی کے پاس جائیں گے تو غمگین باتوں کے ذریعے سے اس کا دل بھی مغموم کریں گے اگر کسی محفل عیش ونشاط میں پہنچ گئے تو سارا لطف اور رنگ پھیکا کر دیا۔ بقولیکہ

افسردہ دل افسردہ کند انجمنے را

اس کی رونی صورت دیکھ کر ہر شخص کی خوشی کا جوش مر جاتا ہے ایسے آدمی کبھی کبھی باقیں نہیں بتاتے ہیں اور ہمیشہ اپنے روز پوشیدہ رکھتے ہیں لیکن طرہ یہ ہے کہ دوسروں سے چاہتے ہیں کہ کوئی ہمارا رنج بٹائے۔ ایسے آدمی کا مزاج بہت جلد تبدیل

ہو جاتا ہے اور ایک بات پر قائم نہیں رہتا۔ یہ اپنے آپ کو قابو میں نہیں رکھ سکتا اور بڑی جلدی غصہ، نفرت اور کینہ و حسد کا مادہ اس کے دل پر غالب آ سکتا ہے۔ اس شخص کی کوئی ذاتی رائے نہیں ہوتی۔ وہ ہمیشہ دوسروں کی مدد اور رائے کی تلاش میں رہتا ہے۔ اس کے دل پر کچھ اثر نہیں کرتا۔ اس کو حصول رفاقت کی ذرا بھی خبر نہیں ہوتی نہ اپنی مدد آپ کر سکتا ہے اور نہ دوسروں کو ترقی کرنے دیتا ہے۔ اپنے جسم و دماغ کی قدرتی طاقتوں کے متواتر غلط استعمال کرنے سے اس کی قوت کشش زائل ہو جاتی ہے اسے کبھی ترقی کرنے کی پرواہ نہیں ہوتی اور کبھی موقع ملتا ہے تو وہ اس سے فائدہ نہیں اٹھاتا۔

اب ذرا اس کی نگاہ کا اندازہ دیکھیے۔ آنکھیں برابر حرکت کرتی رہتی ہیں اور دیدے ادھر ادھر بار بار ہلتے رہتے ہیں۔ ایسے شخص کا جو کام ہوتا ہے عجلت اور گھبراہٹ کے ساتھ ساتھ پاؤں پھول اٹھتے ہیں۔ دل دہلنے اور کانپنے لگتا ہے۔ منہ سے جو بات نکلتی ہے الٹی۔ جو لفظ نکلتا ہے غلط، کہنا کچھ چاہتا ہے کہہ جاتا ہے کچھ اور اس کے علاوہ غیر موزوں اور خلاف محل الفاظ بھی زبان سے نکل جاتے ہیں۔

ایسے اشخاص اگر کسی کے سامنے دم بھر کیلئے ٹھہر جائیں تو طبیعت پریشان ہو جاتی ہے کیونکہ ان کی کمزوری کا اثر دل پر پڑ جاتا ہے۔ دیکھنے والے کی طاقت کشش زائل ہو جاتی ہے اس کی وجہ یہ ہے کہ دیکھنے والا اپنی طاقت کشش سے بے خبر ہوتا ہے ورنہ اس سے کام لے کر اس مغموم شخص کا اثر اپنی طرف آنے بھی نہیں دیتا۔ بے خبری کی وجہ سے جو قوت کشش دیکھنے والے کے دل میں موجود ہوتی ہے اس میں نقص واقع ہو جاتا ہے۔ اگر ملنے والے کو اس کشش کا علم ہو تو فوراً اس کے ذریعے سے وہ اس غم انگیز اثر سے خود اپنی حفاظت کر سکتا ہے۔ اس کے علاوہ اس ضعیف الارادہ شخص کی قوت کشش پر غالب آ کر اس کو مطیع بھی بنا سکتا ہے۔

اس لیے مناسب ہے کہ آئندہ سبق میں تم متذکرہ بالا شخص کو ترقی دے کر

کامیابی حاصل کرنے کا گر سیکھ لو اور کمزور ارادہ کو اپنے دل سے نکال دو۔

موتی دو یا کا چھٹا سبق

# نیک بینی

نیک بینی کی عادت یعنی کسی بات میں برائی نہ دیکھنا، بلکہ اس کے اچھے پہلوؤں پر نظر ڈالنا۔ مقناطیسی کشش کی ترقی کیلئے یہ عادت نہایت اعلیٰ ہے اور انسان اس کی بدولت ہمیشہ ہر انسان اور ہر چیز کے محاسن پر ہی نظر ڈالتا ہے۔ معیوب کی طرف رخ بھی نہیں کرتا۔ اس لیے جہاں تک ممکن ہو اس اصول کی پیروی کیجئے کیونکہ اس کے ذریعے سے ہمت، محبت، باہمی اعتقاد اور ہر دلعزیزی حاصل ہوتی ہے۔ دنیا کی نگاہوں میں اپنا وقار قائم ہو جاتا ہے اور ہر کس و ناکس کے دل میں اس صفت سے متصف انسان کی قدر و قیمت بڑھ جاتی ہے۔ ہمیشہ ہر شخص کی اچھی عادتوں اور خوشگوار پہلوؤں پر نظر ڈالنا مناسب ہے اس اصول سے تمہارے خیالات بھی روز بروز پاکیزہ ہوتے جائیں گے اور لوگوں کے دلوں میں بھی تمہاری عزت کا خیال مضبوط ہوتا جائے گا۔ ناگوار باتوں کی طرف کبھی رخ نہ کرو۔ جس سے دل میں میل ہی نہ آسکے۔ ایسا کرنے سے خود ان معیوب یا نقص آمیز پہلوؤں کی طاقت گھٹتی ہے۔ نیک بینی سے دو دل ایک دوسرے کی جانب کھنچ آتے ہیں اور بدبختی سے پرے ہٹ جاتے ہیں جس سے رقابت پیدا ہو جاتی ہے۔ ہمیشہ نیکی کی طرف توجہ اور بدی سے احتراز لازم ہے۔ ایسا کرنے سے نیک خیالات کی دل میں افزائش ہوتی رہے گی۔ طبیعت بے لوث بے میل ہو جائے گی اور زندگی کا لطف حاصل ہو سکے گا۔

# خوش نیتی اور مہربانی

ایک قول ہے کہ اخلاق خود بیدام حاصل ہو سکتا ہے لیکن اس سے ہر چیز خریدی جا سکتی ہے اور طالبان علم کشش کو اس قول پر ہمیشہ کاربند ہونا چاہیے۔ اپنے طریق وضع بہت ہی نیک اور ممتاز ہونا چاہیے۔ بڑا ہو یا چھوٹا ، ہمسن ہو یا دوست ہر شخص کے ساتھ یکساں اور خوشدلی کے ساتھ سلوک کرنا مناسب ہے خصوصیت کسی کے ساتھ نہ کرنا چاہیے۔ انسان کو واجب ہے کہ ہر شخص کے ساتھ نہایت محبت و اخلاق کے ساتھ پیش آئے اور اپنے جملہ متعلقین عزیز و احباب نیز دوست و آشنا کے ساتھ نہایت التفات و محبت سے گفتگو کرے۔

زندگی کا طرز عمل کسی طرح قابل اعتراض اور ناگوار خاطر نہ ہونا چاہیے۔ ہر دلعزیزی ایک بیش بہا شے ہے۔ اگر انسان ان تمام صفات سے متصف ہو جائے تو اس کی ہر ایک حرکت بود و باش اور طرز گفتگو میں ایک خوشگوار تبدیلی پیدا ہو جائے گی۔ چہرہ بہت صاف آنکھیں محبت آمیز غرضیکہ جسم کا ہر عضو اسی صفت کے مطابق جنبش کرنے لگے گا۔ طرز معاشرت نہایت اعلیٰ ہو جائیگی۔ جتنی جتنی ترقی ان صفات میں ہو جائے گی اتنی ہی اتنی دل کی کمزوریاں دور ہونے لگیں گی۔ غصہ، خوف اور فکر کبھی پاس نہ پھٹکے گا اور بغض و حسد، رشک مایوسی اور سب باتوں کی گرد بھی دامن تک نہ پہنچے گی کیونکہ یہ جذبات غیر مقناطیسی اور پسپا کن ہوتے ہیں۔

# ......ساتواں سبق......

## آرام کرنا

آؤ ہم بتائیں کہ سکون و آرام حاصل کرنے کا کیا طریقہ ہے۔ اپنے جسم کے تمام اعضاء ڈھیلے کرو اور دماغ کو بالکل جنبش نہ دو تم کو یہ عمل شروع شروع میں ذرا وقت طلب معلوم ہوگا لیکن باقاعدہ اور بلاناغہ مشق سے ایک روز کامیابی حاصل ہو جائے گی۔



مشق: بہت آرام سے کھڑے ہو جاؤ۔ دونوں پاؤں ایک دوسرے سے علیحدہ علیحدہ رہیں، اب تمام اعضاء ڈھیلے کرو۔ اس کے بعد اپنے جسم کو ادھر ادھر اس طرح چکر دو کہ دونوں ہاتھ بھی اس کے ساتھ گھومتے جائیں مگر طاقت صرف کرنے کی مطلق ضرورت نہیں ہے جسم و دماغ پر ذرا بھی زور نہ کرو۔ اس مشق سے رفتہ رفتہ بغیر تھکاوٹ کے جس قسم کی حرکت چاہو کر سکتے ہو۔

## بدن ڈھیلا کرنے کی ترکیب

مشق: کسی تنہا کمرے میں جا کر بہت آرام سے بیٹھ جاؤ جہاں ذرا بھی غل و غش نہ ہو۔ اس کے بعد تمام اپنے جسم کے اعضاء کو ڈھیلا کر دو۔ کوئی عضو سخت نہ رہنے پائے۔ اگر کسی پر بیٹھے ہو تو بہتر یہی ہے کہ لیٹ جاؤ اور پاؤں پر پاؤں نہ رکھو۔ بلکہ

فرش پر دونوں پاؤں کچھ فاصلہ پر رہنا چاہیے۔ ہاتھوں کو بھی اس طرح ڈھیلا کر دو کہ رانوں تک پہنچ جائیں۔ پانچ منٹ تک اسی حالت میں رہو۔ بدن میں ذرا بھی جنبش نہ واقع ہونے پائے۔ مگر گہری گہری سانس لیتے جاؤ۔ سلسلہ تنفس کا جاری رہنا ضروری ہے۔ تھوڑی دیر بعد محسوس ہوگا کہ تمہارے پاؤں اس قدر بھاری ہو گئے ہیں کہ ذرا بھی جنبش نہیں کر سکتے۔ اس حالت میں یہ معلوم ہی نہیں ہوتا کہ جسم اور پاؤں کے مابین کچھ تعلق ہے بھی یا نہیں کیونکہ تم خود ہی ان کو جنبش دو گے۔ نہ طبیعت چاہے گی کہ ایسا کرو۔ تم کو اپنے جسم نے پاؤں علیحدہ محسوس ہونے لگیں گے۔ اب اس احساس کی لہر باقی تمام جسم میں دوڑنے لگے گی حتیٰ کہ پاؤں کا بھی یہی حال ہو جائے گا۔ ذرا بھی حرکت ہاتھوں میں نہ ہوگی معلوم ہوگا کہ یہ بھی جسم سے علیحدہ ہو گئے۔ شانہ بھی ہلکے ہو جائیں گے اس کے بعد آنکھیں خود بخود بند ہونے لگیں گی۔ اب سانس باقاعدہ چلنے لگے گی۔ اس سلسلہ تنفس کا تمہارے اوپر ذرا بھی اثر نہ پڑے گا۔ بالکل طاقت نہ خرچ ہوگی اور جو سانس اندر ہوگی اس سے دل و دماغ میں تازگی پیدا ہوگی اور اعضاء پہلے بھی زیادہ ڈھیلے ہونے لگیں گے۔ جب یہ حالت قائم ہو جائے تو حسب ذیل طریق پر مراقبہ کرو اور اسی خیال میں محو ہو جاؤ۔

مجھے جسم و دماغ میں سکون کامل حاصل ہو رہا ہے۔ ذرا بھی طاقت خرچ نہیں ہوتی اور میں بڑے آرام سے ہوں۔ اس وقت تمہاری روح کو یہ محسوس ہونے لگے گا کہ وہ اس وزنی جسم سے علیحدہ ہے اور اس میں شامل نہیں ہے جسم بالکل حرکت نہیں کرے گا۔ لیکن روح اس حالت میں بالکل آزاد ہو جائے گی اور اس وقت وہ تمہارے ہر ایک خیال کو ایک جگہ مرکوز کر سکتی ہے۔ لطیف اور عقلی طاقتیں یک جا ہونے لگتی ہیں۔ اس میں شک نہیں کہ یہ مشق نہایت راحت بخش ہے اور یکسوئی دماغ میں اس سے بڑی مدد ملتی ہے۔

# آٹھواں سبق

## مقناطیسی شخصی کا خزانہ

دنیا میں مبارک ہیں وہ مرد اور عورتیں جن کے جسم اور دماغ میں کسی قسم کی بے ترتیبی موجود نہیں۔ طاقت کشش کو ترقی دینے کیلئے تندرستی کے بغیر کام نہیں چل سکتا۔ مشق تنفس کے ذریعے سے انسان اپنے اندر وہ طاقت مجتمع کر لیتا ہے جس کو زندگی یا پران کہتے ہیں۔ اس باطنی طاقت کی ترقی سے جسم کے اندر جس قدر پرانے اجزاء موجود ہوتے ہیں وہ خارج ہو جاتے ہیں اور نئے نئے تازے اجزاء ان کے بجائے جگہ کر لیتے ہیں۔ اسی پران کہنی پوری کرہ پیدا ہو جاتا ہے۔ جب مشق تنفس کے ساتھ ہی ساتھ کسی خاص چیز یا شخص کا دھیان کیا جاتا ہے تو قوت خیال کے ہمراہ یہ لطیف اجزائے مادہ خارج ہوتے رہتے ہیں۔ ان لطیف اجزاء سے ایک خاص قسم کی روشنی پھوٹ نکلتی ہے اور اس روشنی کا رنگ خیال ظاہر شدہ کی نوعیت کے رنگ کا ہوگا اس مقناطیسی جلال کے کری کو بزبان سنسکرت تیج یا اورا کہتے ہیں۔

یہ کرہ جلالی جسم طالب کے ارد گرد قائم ہو جاتا ہے اور بدن سے اس کا فاصلہ دو سے چھ انچ تک رہتا ہے۔ اسی قدر مقناطیسی جلال کا دائرہ بھی وسیع ہوتا جاتا ہے حتیٰ کہ چھ انچ سے لے کر کئی فٹ تک اس کی وسعت ہو جاتی ہے مگر یہ حال بالخصوص جسم کی تندرستی پر منحصر ہے۔ عمدہ اور صحت ور مقناطیسی کشش یا پران قلبی سے جو جلال ہوتا ہے

اس کا رنگ نارنجی ہوگا بہت سرخ رنگ خرابی صحت کی علامت ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جسم کی مقناطیسی طاقت گھٹ گئی ہے اس لیے جسم میں زندگی نارنجی لہروں کے واسطے اپنا تیج یا جلال ترقی دینے میں بڑی مدد ملتی ہے۔

بہرحال تندرستی سے کبھی غافل نہ رہنا چاہیے جس طرح ممکن ہو جسمانی صحت کو ترقی دینا لازمی ہے اس کیلئے ضرورت ہے کہ کافی آرام حاصل کیا جائے۔ اچھی طرح سونا چاہیے۔ اگر پہلے ہی سے تم کو جسمانی صحت حاصل ہے تو مناسب ہے کہ پرانا یام یا مشق تنفس کے ذریعے سے اسکو مزید ترقی دی جائے۔ محض نتھنوں کے ذریعے سانس لینے سے جسم میں پران یا زندہ رہنے کی طاقت حاصل ہوتی ہے۔

غذائیں کبھی ایسی نہ استعمال کی جائیں جو ہلکی اور زود ہضم نہ ہوں۔ ہر قسم کے نشہ سے سخت پرہیز لازم ہے کیونکہ ان کے استعمال سے جسم میں ایک مقناطیسی یعنی یکسوئی اور کشش کی طاقت گھٹانے والا مادہ پیدا ہو جاتا ہے۔ خبردار تمبا کو استعمال نہ کرنا، نہ گوشت کھانا، ہمیشہ گائے کا مکھن، دودھ اور گھی اور دہی وغیرہ استعمال کرنا، غذاؤں کے انتخاب میں ہمیشہ اپنی ذاتی پسند سے کام لینا اور ایسی چیزیں استعمال ہو جا سکیں جو جسمانی دماغی اور روحانی زندگی کیلئے موزوں ثابت ہوں۔ اس بات کی بڑی دیکھ بھال رکھنا چاہیے۔ نہ بہت زیادہ نہ بہت کم، اتنا کھانا چاہیے جتنا ہضم ہو سکے۔ پینے اور نہانے کیلئے ٹھنڈا پانی استعمال کرنا چاہیے۔ روزانہ غسل کرنے سے بیماری بہت کم ہوتی ہے اور جسم میں کوئی خرابی واقع نہیں ہوتی۔ علی الصبح ٹھنڈے پانی سے نہانا چاہیے کیونکہ چہرہ کا جلال بڑھتا ہے۔ دھوپ میں رکھا ہوا پانی استعمال کرنے سے جسم کی خرابیاں دور ہو جاتی ہیں۔ راسخ الاعتقاد ہندوؤں کے یہاں یہ قاعدہ ہے کہ جب وہ نہانے لگتے ہیں تو پہلے داہنے ہاتھ سے تھوڑا سا پانی لے کر چند منٹ تک اس کو دھوپ میں رکھتے ہیں اور تندرستی کے ایماء پر اس میں مقناطیسی کشش قائم کر لیتے ہیں۔ تمہارا کھانا خوش

لوگوں کے ساتھ رہنا چاہیے جو تمہارے سب سے زیادہ عزیز ہوں اور خاص طور پر ان کے ہاتھ تیار کیا ہوا کھانا کھانا چاہیے جن کو ہمیشہ تمہاری بھلائی اور خیریت منظور ہے اور جو تم کسی حال میں بھی تکلیف پہنچانے کی نیت نہیں کرتے۔ ایسا کھانا ہمیشہ لذیذ اور خوش ذائقہ ہوگا۔ مشاہدہ سے معلوم ہوا ہے کہ جو لوگ بھوک سے زیادہ کھانا نہیں کھاتے اعتدال سے کام لیتے اور گاہے گاہے برت رکھتے یا ناغہ کرتے ہیں ان کی تمام طاقتیں کسو ہو جاتی ہیں۔ دل میں مقناطیسی کشش کا کثیر خزانہ جمع ہو جاتا ہے جس کی بدولت ان کو جدوجہد ہستی میں برابر کامیابی حاصل ہوتی رہتی ہے۔

مقناطیسی کشش کی طاقت کبھی ختم نہیں ہوتی۔ ہمارے اردگرد دنیا میں اس کا ایک لا انتہا سمندر موجزن رہتا ہے جو کھانا ہم کھاتے، جو پانی ہم پیتے اور جو ہم سلسلہ تنفس کے ذریعے سے پرورش جسم کے لیے مہیا کرتے ہیں اسی میں یہ طاقت موجود ہے۔ ہر سانس کے ساتھ ہمارے جسم میں یہ عایت مادہ جمع ہوتا ہے جس سے زندگی رہتی ہے۔ اگر خاص طور پر اس بات کا بالا احتیاط دھیان رکھ کر انسان سانس لیا کرے کہ اس کے ذریعے سے جسم میں مقناطیسی کشش طاقت حاصل ہو رہی ہے تو اس مادہ میں بڑی ترقی رونما ہونے لگے گی۔ اسی طرح کھانا کھانے کے وقت ہر لقمے کی نسبت یہی خیال رہنا چاہیے کہ اس کے ذریعے سے مقناطیسی مادہ دل میں جمع ہو رہا ہے پانی بھی اسی طرح پینا چاہیے۔ اس طریقے سے بجد مادہ کشش مہیا کیا جا سکتا ہے جس کو زندگی کی ہر ایک مستعدی میں استعمال کر سکتے ہیں۔

# نواں سبق

## طاقت خواہش کا استعمال

### شخصی اثر جمانے کی ترکیب

پچھلے اسباق میں جس قدر ہدایتیں درج کی گئی ہیں امید ہے کہ تم نے ان کے مطابق احتیاط سے عملدر آمد کیا گیا ہوگا۔ اگر واقعی ان کی پابندی کی گئی ہے تو یقینا تم کو زبردست مادہ کشش حاصل ہو گیا ہوگا۔
اب ہم بیتائیں گے کہ دوسروں پر انسان اپنا اثر کس طرح جما سکتا ہے۔
فطرت انسانی کے عمیق مطالعہ کی اس کیلئے سخت ضرورت ہے۔ اس سے پہلے خود اعتمادی کی صفت پیدا کرنا چاہیے۔ دل میں یہ عقیدہ مضبوطی سے قائم رکھنا پڑے گا کہ میں ہر شخص پر اپنا اثر جما سکتا ہوں۔ پہلے اس شخص کے چال چلن اور طرز بود و باش کا خاکہ ذہن نشین کرو۔ جس پر تم کو اپنا اثر ڈالنا منظور ہے اس کے بعد اس کی کمزوریوں پر نظر ڈالو اور خوب چھان بین سے کام لے کر جو خامیاں اس میں موجود ہوں ان کو مدنظر رکھو۔ اب انہیں کمزوریوں سے فائدہ اٹھا کر اس پر اثر ڈالنے کی کوشش کرو۔ ضرور وہ شخص تمہارا کہنا مان لے گا تم جو چاہو اس سے کرا سکتے ہو۔ اگر اس شخص کو موسیقی سے دلچسپی ہے تو اس کو خوش کرنے کیلئے گانے بجانے کا سامان مہیا کرو۔ جب وہ اس سامان سے خوش ہو جائے گا تو اس کے بعد جو کچھ تم چاہتے ہو اس کا مطالبہ

اس شخص سے کرو۔ ضرور وہ تمہارا کام کر دے گا۔ اسی طرح کام لینے سے لوگ اپنی بڑی بڑی طاقتیں استعمال کر کے دوسروں پر اپنا اقتدار جما سکتے ہیں۔ بڑے بڑے معزز تاجر پیشہ ور لوگ جن کو عوام الناس کے ساتھ روزمرہ کاروبار کرنا پڑتا ہے برابر اسی طرح اپنی قوت ارادی سے کام لیتے اور اپنا دلی مقصد حاصل کر لیتے ہیں۔

کسی شخص کو اپنے قبضے میں کرنے کیلئے حسب ذیل طریقے سے کام لینا چاہیے۔ جس وقت وہ شخص تمہارے سامنے آجائے اسی طرح مصافحہ کرو یا ہاتھ ملاؤ۔ اس کا ہاتھ مضبوطی سے اس طرح پکڑ لو کہ اس کو چوٹ نہ لگنے پائے اور جہاں تک اس کا ہاتھ تمہارے ہاتھ میں آ سکے گرفت کیے رہو۔ کبھی انگلیاں نہ پکڑنا۔ ہاتھ اتنی جلدی اپنے ہاتھ میں نہ پکڑ لو کہ وہ شخص اپنی انگلیاں نہ موڑ سکے۔ جس سے اس کے ہاتھ کی گرفت ناممکن ہو جائے۔ اس کے بعد اس کے ہاتھ کو ہلاؤ اور جب اوپر لے جا کر نیچے کی جانب لاتے لگو تو ایک مرتبہ چند سیکنڈ تک اور گرفت کیے رہو اس کے بعد جب اپنا ہاتھ واپس لانا منظور ہو تو اس طرح اپنی طرف کھینچ لو کہ تمہاری انگلیاں اس کی ہتھیلی پر انگوٹھا اس کی پہلی انگلی پر سے گزر سکیں۔

ہاتھ ہلاتے وقت کسی قدر اس شخص کے قریب قدم بڑھاؤ اور اپنی مقناطیسی نظر کو اس کی ناک کے سرے پر مائل کرو کہ پلکیں جھپکنے نہ پائیں اس کے بعد جو بات اس سے کرنا منظور ہو اس کو دل میں بار بار دہراؤ۔

تمہارا ملنے جلنے کا طریقہ ہمیشہ خوشگوار ہونا چاہیے اور خیال رہے کہ جب دماغ یکسو نہ ہو اور طبیعت سلسلہ ہو گئی ہو اس وقت کبھی کسی شخص پر اپنا اثر ڈالنے کی کوشش نہ کرنا۔ ایسے موقع پر کافی سکون حاصل کرنا چاہیے اور کبھی اس شخص سے بحث و مباحثہ کرنا نہیں مناسب ہے جس سے اس کی دل شکنی ہو جائے۔

نہ ملتے وقت جوش ہی سے کام لینا چاہیے۔ بہت ہی اخلاق و بردباری کے

ساتھ پیش آنا مناسب ہے کامیابی محض اسی طریقے سے حاصل ہو سکتی ہے۔ بات چیت کرنے اور تجاویز پر خاموشی سے غور کرنے میں تاخیر نہ واقع ہو جائے۔ بہت مستعد رہنا۔ جس سے اس کا دل تمہارے خیال سے کبھی جدا نہ ہو سکے۔ کیونکہ برابر گفتگو اور خوشگوار لب ولہجہ سے اس کی توجہ تمہاری طرف مبذول ہو جائے گی جو کچھ بات کہو بہت سادہ صاف الفاظ میں اور اختصار سے کام لو۔ جب خود اس قدر اطمینان ہو جائے کہ اس کو تمہاری خواہشات کا خیال ہو گیا ہے تو ایک اثر انگیز انداز سے ان خواہشات کا بطور ایماء اظہار کرو اور اپنی تمام دماغی طاقت اس کے ناک کے سرے پر مرکوز و مائل کرو۔ اس کے بعد طمانیت سے اپنے مطالبہ کا جواب طلب کرو۔ اس طریقہ سے 90 فیصدی تم کو کامیابی حاصل ہو سکے گی اور دلی مراد بالضرور بر آئے گی۔

جس آدمی پر اپنا اثر ڈالنا منظور ہو اس کی توجہ اپنی جانب اس قدر مائل کر لینا چاہیے کہ وہ ادھر ادھر نہ دیکھ سکے۔ ورنہ اس کو تمہارے ایماء پر غور کرنے کا موقع مل جائے گا جو نہیں، وہ تمہاری طرف متوجہ ہو جائے اپنی مقناطیسی نظر ڈال کر اس کو بات چیت میں مشغول کر لو اور اس طرح اس کے دل و ارادہ کو اپنے خیال کے مطابق بنا دو۔ مگر اس میں ذرا سی تاخیر نہ واقع ہونے پائے ایسا کرنے سے اس شخص کو تمہاری تجویزوں پر غور کرنے کا موقع ہی نہیں ملے گا جس سے آ کر کارروہ تجاویز اس کے دل پر اثر انداز ہو جائیں گی اور معمولی شخص ان کو تسلیم کرنے میں ذرا بھی چون و چرا سے کام نہ لے سکے گا جو کچھ تم کہو گے بلا تامل اسی پر عملدرآمد کرنے کو راضی ہو جائے گا۔ مگر اس بات کا خیال رہنا چاہیے کہ جب وہ تم سے جدا ہونے لگے تو معمول کی جانب یعنی اس شخص کی طرف سے جس پر مقناطیسی کشش کا عمل کیا گیا ہے جواب نفی میں نہ ملنے پائے جب چلنے لگو تو ہاں کہلا کر نفی میں جواب پانے سے نتیجہ کچھ نہیں حاصل ہو گا اور ساری محنت بیکار ہے۔

بسا اوقات دوران گفتگو میں معمول یا مخاطب کی توجہ اپنی جانب مائل کرنے کی غرض سے ماہرین بعض اور بھی باتیں کر بیٹھتے ہیں عرصہ گفتگو میں دوسری جانب کی توجہ میں کبھی کمی واقع ہو جائے اور وہ تمہاری باتوں پر دھیان دینے کے بجائے کسی اور جانب متوجہ ہو جائے یا ادھر ادھر دیکھنے لگے تو تم اپنی آنکھوں کو لمحہ بھر کیلئے دائیں یا بائیں جانب یعنی جس طرف اس شخص کی توجہ منحرف ہوگئی ہے گھما دو اور فوراً دوبارہ شخص تمہاری طرف مبذول جائے۔ فوراً اپنی مقناطیسی نظر کو اس کی ناک کے سرے پر مرکوز و مائل کر دو اور اسی وقت اپنی تجاویز کا اظہار کر کے ان کا فوراً جواب طلب کرو۔ وکیلوں کو اپنے مؤکلوں واسطوں کو مردوں، ماسٹروں اور طالب علموں اور تاجروں کو اپنے گاہکوں پر اپنا اثر واقتدار جمانے کیلئے دوران گفتگو میں اپنی حواس و دل کی پوری طاقت سے کام لینا اور ان کو کسی نہ کسی طرح اپنی نیک نیتی اور صداقت کا قائل کر دینا چاہیے ان کو یہ کسی طرح معلوم ہونے نہ پائے کہ تمہاری نیت خراب ہے اور دروغ بیانی سے کام لیا جا رہا ہے۔ اپنی تجاویز کا اظہار کے دل سے کرو اور احساس کی قوت کو تجاویز کے ساتھ ہی ہمراہ رکھو۔ ذاتی اثر جمانے یا لوگوں کو اپنا معتقد بنانے کیلئے لازمی ہے کہ احساس اور دل کی پوری طاقت سے کام لیا جائے۔ باقاعدہ مشق کرنے سے رفتہ رفتہ تمہارے لب ولہجہ اور آواز میں زور پیدا ہو جائے گا جس سے دلی تجاویز اچھی طرح ظاہر ہو سکیں گی اور اپنا پورا پورا اثر جما لیں گی۔

# دسواں سبق

## قانون مطالبہ

پچھلے سبق میں بتایا گیا ہے کہ کس طرح لوگوں پر اپنا اثر جمایا اور ان کو معتقد بنایا جاسکتا ہے اگر اس عمل کو اختیار کرنے سے قبل ایک اور مشق سے کام لینا چاہیے یہ آزمودہ اور برے تجربوں کا نتیجہ ہے۔

## کسی کی تصویر کھینچنا



تصور کے کیمرہ سے دل کی پلیٹ پر

مشق:۔ ایک کمرے میں چلے جاؤ جہاں کوئی نہ ہو۔ غل وغش سے پاک اور جس پہلو تکلیف نہ محسوس ہو بیٹھ یا لیٹ جاؤ۔ دس منٹ تک بالکل ساکت بیٹھے رہو۔ دیکھو ہدایات سبق نمبر سات میں اور جسم و دماغ کو بالکل ڈھیلا کردو کہیں اکڑا باقی نہ رہنے پائے۔ دل بھی ادھر ادھر بھٹک نہ سکے۔ بالکل خاموش اور بے حرکت بیٹھے رہو اس کے بعد ایک کارڈ پر حسب ذیل تجاویز لکھ کر اپنے سامنے اس طرح رکھ لو کہ آنکھیں اس سے بالکل نہ ہٹیں یعنی ادھر ادھر جنبش نہ کر پائیں اس کے بعد یکسوئی قلب اختیار کر کے ان تجاویز کے معنی و مطالب پر توجہ مائل کرو اور مشق حبس یعنی پرانایام بھی ساتھ ہی ساتھ جاری رکھو۔ اندر کی طرف سانس کھینچ کر تھوڑی دیر روکو اور اس کے بعد خارج کرو۔

## تجویز:

میں سنکلپ یا ارادہ کرتا ہوں کہ فلاں شخص میرے ساتھ نہایت اخلاق و مہربانی سے پیش آئے گا اور میری خواہش قبول کرے گا میں ارادہ کرتا ہوں کہ فلاں شخص کو ایسا یہاں جو کچھ کام کرنا منظور ہو اس کو قلم بند کرو۔ کرنا پڑے گا۔

جس وقت اس تجویز پر مراقبہ کیا جائے گا تمہاری قوت ارادی معمول کے پاس بھی اور لطیف طریقے سے قانون کشش کے مطابق پہنچ جائے گی اور تمہارا اثر اس کے اوپر کارگر ہو جائے گا جب مستعد مضبوط مراقبہ پہنچ جائے گی اور تمہارا اثر اس کے اوپر کارگر ہو جائے گا جب مستعد مضبوط مراقبہ کیا جائے گا اس کے مطابق اس کا ہلکا یا گہرا اثر معمول پر پڑے گا۔

اس طریقے سے معمول کی ترقی صحت و تندرستی مضبوط کیریکٹر اور عمدہ یادداشت غرضیکہ ہر بات کیلئے خیال کی لہریں گھر بیٹھے بھیج سکتے ہیں۔ مگر یاد رکھو کہ مطالبہ کبھی ایسی بات کا نہیں کرنا چاہیے جس سے کسی طرح بھی براہ راست یا کسی اور ذریعے سے معمول کے مفاد و فارغ البالی میں نقص واقع ہو جائے۔ کبھی کسی کا نقصان نہ چاہنا، بے ضرر مطالبہ کرنا، کامیابی اسی حد تک حاصل ہوگی۔ جہاں تک مطالبہ سے کسی کو نقصان پہنچنے کا اندیشہ ہوگا اور اس میں شک نہیں کہ اگر ان ہدایات کی حرف بحرف اور جائز پابندی کی جائے گی تو ایک روز نہایت عمدہ اور فائدہ بحرف اور جائز پابندی کی جائے گی تو ایک روز نہایت اور فائدہ بخش نتائج پیدا ہوں گے۔ دنیا کی تاریخ شاہد ہے کہ انسان کے دل کی بات ہمیشہ پوری ہوتی ہے لیکن یاد رکھنا چاہیے کہ اس عالم کائنات میں دو قسم کی مرادیں ہوا کرتی ہیں اول جائز دوم ناجائز۔ تم کو دنیا میں انسانی قالب ملا ہے اگر انسانیت کا دم بھرتے ہو اور ذرا بھی اخلاق موجود ہے تو کبھی کسی کی ایسی

چیز کا مطالبہ نہ کرنا جس سے براہ راست کسی کو نقصان پہنچے۔ ناجائز خواہش نامناسب مطالبہ سے ہمیشہ احتراز لازمی ہے اور امید ہے کہ انسانی حمیت سے کام لے کر تم اس ذخیرہ لامتناہی سے جائز چیز کا مطالبہ کرو گے اور ناجائز خواہش سے دور رہو گے۔

قانون مطالبہ پر عملدرآمد کرنے کیلئے کچھ باتیں بہت ضروری ہیں جو ذیل میں درج کی جاتی ہیں۔ ان کی پابندی کیلئے ہمیشہ تیار رہنا چاہیے۔

مذکورہ بالا مشق کے مطابق اپنے جسم و دماغ کو بالکل بے حرکت کر دو۔ اور مطلوبہ شے کا دھیان کرو۔ اس کے بعد دل ہی دل میں اس کی تصویر کھینچو اور خیال کرو کہ وہ چیز تمہارے سامنے موجود ہے پھر برابر اس کا نہایت زور سے مطالبہ کرتے رہو حتیٰ کہ وہ تمہارے پاس مادی شکل میں آ جائے۔ مطالبہ میں مستقل ارادی ہونا چاہیے۔ درخواست کرنا یا مانگنا نہیں چاہیے جسم و دماغ جس وقت بحالت صحت و تندرستی ہوں اپنی قوت ارادی سے کام لو کسی پریشانی یا جوش کے عالم میں مطالبہ کرنا مناسب نہیں۔ نہ عجلت سے کام لینے کی ضرورت ہے اس کے علاوہ صبر و تحمل کیساتھ مدعا برآری کا انتظام کرنا چاہیے۔ بے چینی سے ہمیشہ احتراز مناسب ہے۔

قوت ارادی کی مدد سے یہ مطالبے جس قدر سرگرمی اور استقلال کے ساتھ کیے جائیں گے اسی قدر جلد اور نزدیک مطلوبہ شے تمہاری طرف کھنچ آئے گی اور ضرور بالضرور ایک روز تم کو دلی مقصد حاصل ہو جائے گا۔

مگر ایک بات کی احتیاط لازمی ہے ہمیشہ خود اعتمادی سے کام لینا چاہیے۔ یہ دل میں تہیہ کر لو جس بات کی خواہش کی گئی ہے وہ ضرور حاصل ہو گی۔ اگر خود اعتمادی کا مادہ دل میں موجود ہے اور خود ہی یہ امید نہیں ہے کہ دوسروں پر تمہارا کچھ اثر کارگر نہ ہو گا تو کامیابی ہرگز حاصل نہیں ہو سکتی۔ خود اعتمادی حصول مطالبہ کی بنیاد ہے اس کے بغیر کام نہیں چل سکتا جب ارادہ ہی مضبوط نہیں تو قدرتی طور پر وہی تجاویز بھی کمزور

ہوں گی اور آنکھوں اور دیگر ذرائع سے تمہاری خواہش کا اچھی طرح اظہار نہ ہو سکے گا۔
جن لوگوں کو خود اپنی ذات پر بھروسہ نہیں ہوتا وہ جب کسی چیز کی خواہش کریں گے اور
جب کچھ مطالبہ کریں گے ان کا لب ولہجہ اور آواز بہت کمزور اور تھرتھراتی ہوئی ہوگی۔
یہ مطالبہ بالکل بے اثر اور بزدلانہ ہوتا ہے مگر معتمد بالذات اور مضبوط ارادے والے
اصحاب ہمیشہ ایک حکیمانہ انداز سے مطالبہ کرتے ہیں ان کی آواز لب ولہجہ میں اثر ہوتا
ہے اسی لیے ان کو اپنی مطلوبہ شے حاصل ہو جاتی ہے۔ لہٰذا اگر مدعا باری منظور ہے تو
فوراً معتمد بالذات بن جاؤ اور خود اپنی ذات پر بھروسہ کرو۔ دوسروں کی مدد کے محتاج نہ
بنو۔

انسان کی قوت ارادی وخواہش میں جتنی ترقی ہوگی اسی قدر طاقت اس کے
دل میں پیدا ہو جائے گی۔ حتیٰ کہ ایک روز دونوں باتیں اس کا جزو اعظم بن جائیں گی۔
انہیں دونوں چیزوں کی ترقی شرط ہے۔ اگر یہ ترقی حاصل ہوگئی تو ایک روز انسان دنیا
میں حیرت ناک کام نمایاں کر سکتا ہے۔ شخصی اقتدار اس قدر بڑھ جائے گا کہ ہر کس و
ناکس پر اس کا اثر پڑنے لگے گا اور ہر طرف دھاک بیٹھ جائے گی۔

اگر ہدایات مندرجہ بالا کی حرف بحرف پابندی نہایت احتیاط کے ساتھ کی گئی
تو ایک روز شخصی مقناطیس کی بھی خوب ترقی ہو جائے گی اور ہزاروں آدمیوں پر اثر و
اقتدار قائم ہو جائے گا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ لوگوں کو اپنی قوت ارادی اور مقناطیسی
کشش کی کچھ فکر نہیں ہوتی اس لیے وہ کمزور ہوتے ہیں اور اہل کشش وارادہ سے
مغلوب واثر انداز ہو جاتے ہیں۔

تجربہ اور مشاہدہ سے معلوم ہوا ہے کہ اس مقناطیسی شخص سے باخبری کی
بدولت خود عامل کی صحت اور تندرستی حاصل ہونے کے علاوہ صدہا دیگر اصحاب کو
راحت و دولت اور صحت و تندرستی نصیب ہوئی ہے۔ اسی کی بدولت بے شمار تاجروں

کے کاروبار میں خوب ترقی ہوئی اور ہر طرف انکا اثر و اقتدار بڑھ گیا۔ عام طور پر لوگ اس کی عزت کرنے لگتے ہیں۔ اس کے علاوہ اکثر اشخاص کا کیرکٹر سنبھل گیا اور دوسروں کے اخلاق و عادات کی درستی ان کے سبب سے ہوگئی۔ اس کی بدولت صدہا اشخاص روحانی دولت سے بھی مستفید و فیض یاب ہو چکے ہیں۔

بہر حال ہر شعبہ زندگی اور ہر ایک چیز کے حصول کے لیے قانون ایک ہی مختلف نہیں، خواہ روحانی کمال حاصل کرنا منظور ہو۔ خواہ دنیوی عزت و ثروت ایک ہی قانون کی پابندی دونوں کیلئے کرنا پڑے گی۔ مگر انتخاب مطالعہ میں اپنی عقل سلیم سے کام لینا چاہیے ممکن نہیں کہ کامیابی حاصل نہ ہو۔

# ......گیارھواں سبق......

دنیا میں ہر آدمی کے اندر بڑی بڑی طاقتیں موجود ہیں مگر بہت کم لوگوں کو ان کا علم ہوتا ہے۔ بے شمار شکتیاں یا قوتیں باطنی شکل میں برابر کام کرتی رہتی ہیں لیکن آج تک بہت کم لوگوں کو ان کی موجودگی کا احساس ہوا ہوگا۔ ہر قالب میں ایک روح کا کام کر رہی ہے۔ ذات فی نفسہ اسی کا نام ہے جیو آتما وجود مطلق اسی کو کہتے ہیں۔ یہی روح بحر حیات کی ایک موج ہے۔ آتش حقیقت کی ایک چنگاری ہے۔ آتما یا ذات ہمیشہ بیدار رہتی ہے مگر یہ ہزاروں پردوں کے اندر اپنا جلوہ دکھا رہی ہے۔ روح نام ہے باخبری اور روشنی کا۔ مگر ہماری آنکھوں کے سامنے مایا کا پردہ پڑا ہوا ہے۔ اس واسطے اس کا جلوہ ہمیں نظر نہیں آتا۔ ٹھیک ٹھیک طرح ہم اس کی موجودگی سے باخبر نہیں ہوتے ہم کو پتہ نہیں ہے کہ ہماری حقیقت کیا ہے لیکن جس وقت انسان اپنی حقیقت اپنا اصلی روپ یا اپنی آتما کی تلاش میں مشغول ہو جاتا ہے اور اپنی فطرت یا پرکرتی کی کرنی منظور نظر ہوتی ہے تو یہ مایا کے پردے خود بخود ہٹتے جاتے ہیں اور اس کی باخبری یا چیتنا اسفل درجے سے گذر کر علوی دنیا کی جانب ترقی کرنے لگتی ہے اور آخر کار ایک روز اس کو سرور حقیقی یا پرم آنند حکمت یا رستگاری حاصل ہو جاتی ہے وہ اپنی حقیقت کی تلاش میں کامیاب ہو جاتا ہے اور زندگی بھر جدوجہد کا ثمر ایک روز مل جاتا ہے آتما آنند یا سرور بالذات کا دریا اس کی نگاہوں کے سامنے ہر وقت موجزن رہا کرتا ہے مگر اس آتش حقیقت کی یہ خواہش صادق ہوتا چاہیے۔ آتما کیا ہے۔ آتما یا روح کس کو کہتے ہیں اس کی معرفت کیلئے خارجی باتوں کی مدد کار آمد نہیں ہو سکتی اس کا تعلق

باطن سے ہے مگر معرفت ذات یا آتم گیان کی تحصیل صرف ارادہ یا شکتی پر منحصر ہے۔ ارادے کی مدد سے روح کی حقیقت یا آتما کے سروپ کا علم ہو سکتا ہے۔

اب دیکھنا چاہیے کہ یہ ارادہ کیا چیز ہے۔ آتما کی شکتی یا روح کی طاقت کا نام اچھیا شکتی یا ارادہ ہے۔ آتما کا قبضہ ہے۔ من یا قلب اور اس کی طاقتوں پر انسان کے اندر جس قدر متعدد اور پیچیدہ دماغی طاقتیں موجود ہیں، صرف ارادہ کے ذریعے سے ان کا انکشاف ہو سکتا ہے۔ اچھیا شکتی وہ چیز ہے جس کی مدد سے ہم اپنی تمام طاقتوں سے کام لے سکتے ہیں جملہ حواس اور مختلف اعضائے جسمانی ارادے کے زیر اثر ہوتے ہیں۔ ارادہ کی مدد سے ہم ان کو اپنے قابو میں رکھ سکتے ہیں۔ قلب کی حرکتوں اور حواسوں کو ارادہ کے ذریعے سے روکنے کا نام راج یوگ کی اصلاح پر تیا ہار ہے اردو میں اس کو ضبط نفس کہہ سکتے ہیں۔

ارادہ صرف ایک وسیلہ ہے جس کے ذریعے سے ہم جو چاہیں حاصل کر سکتے ہیں۔ دل کو اپنے حصول مدعا کی جانب رجوع کرنے کا آلہ اچھیا شکتی ہے۔ جب باقاعدہ طور پر تیار ہا کار ابھاس یعنی مشق کی جاتی ہے تو حواس ارادہ یا اچھیا شکتی کے یہاں تک مطیع ہو جاتے ہیں کہ پھر خارجی باتوں کی جانب توجہ نہیں کرتے۔ دنیا اپنی طرف بلاتی ہے مگر ان کو صرف ارادہ ہی کی آواز کا جواب دینا پڑتا ہے جدھر ارادہ کا اشارہ پاتے ہیں اسی طرف رجوع ہو جاتے ہیں اور دنیا کی دل کش سے دل کش چیز بھی ان کو اپنی طرف کھینچنے سے قاصر رہتی ہے۔

ارادہ میں اس قدر زبردست طاقت موجود ہے اندریاں ہمیشہ خارجی باتوں کی طرف زیادہ مائل رہتی ہے۔ اسی لیے خارجی باتوں کا اثر ان کے اوپر پڑتا رہتا ہے جو ہر وقت چنچل رہتی ہیں۔ اگر ایسا ہونا چاہیے حت یا قلب کی لہروں کو باطن کی جانب ہمیشہ مائل رکھنا چاہیے۔ سلسلہ آزادی دینا ہرگز مناسب نہیں۔ ہمیشہ اپنے بس

دباؤ میں رکھنا چاہیے۔

نفس پر قابو حاصل کرنے کی ہر انسان کے اندر طاقت موجود ہے مگر یہ طاقت مخفی رہتی ہے جس قدر انسان ترقی کرتا جاتا ہے وہ اس طاقت کا انکشاف کرتا رہتا ہے بعض نئی نئی طاقتیں دریافت کر لیتا ہے۔ جس قدر شکتیاں اس کے اندر موجود ہوتی ہیں کے بعد دیگر بیدار ہو جاتی ہیں۔ اسی طرح آخر انسان کو اس قدر قدرت حاصل ہو جاتی ہے کہ وہ اپنے حالات میں تبدیلی پیدا کر سکتا ہے۔ دنیا کا ہر رخ پلٹ دینا اُس کیلئے ایک معمولی بات ہو جاتی ہے۔ دنیوی ضروریات خود بخود حاصل ہونے لگتی ہیں اور انہیں طاقتوں سے کام لیکر وہ جسمانی تکالیف اور بیماریوں سے چھٹکارا حاصل کر سکتا ہے اور آخر کار اطمینان یا شانتی اور روحانی مسرت کا جلوہ اس کے پیش نظر رہتا ہے۔ کسی بات کی تکلیف نہیں ہوتی ہے۔ کوئی عارضہ یا فکر اس کو بال جان نہیں ہو سکتی۔ دشمن اس کا بال بیکا نہیں کر سکتا اور اس کی ارادی طاقت کے آگے دنیا کا کوئی زور نہیں چل سکتا وہ ایک جنبش نظر سے ہوا کا رخ پلٹ سکتا ہے دنیوی آرام و آسائش، دولت وعلم اور صحت اس کے سامنے ہر وقت ہاتھ باندھے کھڑے رہتے ہیں۔

اس میں ذرا بھی شک نہیں کہ اگر ہر شخص اچھی طرح اپنی غیر محدود اور بیشمار مخفی طاقتوں سے بہرہ ور ہو کر روحانی ترقی کی جانب جان و دل سے مائل ہو جائے تو ایک روز اس کو اپنی حقیقت کا علم ہو سکتا ہے۔ اپنا اصلی سروپ معلوم ہو سکتا ہے۔ صرف نفس پر قابو حاصل کر لینا شرط ہے۔ ساتھ ہی ساتھ سچی خواہش واستقلال سے کام لینا بھی ایک لازمی امر ہے۔

کامل اطمینان قلب یا سرور بالذات یعنی آتما آنند حاصل کرنے کا قانون نہایت پراسرار ہے۔ اس سرور بالذات میں لافانی روح کے ساتھ ہر وقت وصال کا لطف حاصل ہوتا ہے۔ دنیا میں ہر شخص اس قانون سے فائدہ اٹھا سکتا ہے۔ کسی

خاص فرد کیلئے مخصوص نہیں مگر شرط یہ ہے کہ اس کے تمام اسرار سے وقفیت حاصل کر لی جائے اس کا راز معلوم ہو جائے پھر دیکھو یہ قانون ہر انسان کو کس دنیا اس میں پہنچا دیتا ہے۔ وہ قانون صرف یہ ہے کہ

انسان کو دنیا میں ہر چیز حاصل ہو سکتی ہے صرف باقاعدہ تصور کا طریقہ معلوم ہونا چاہیے۔

اگر برابر استقلال اور ٹھیک ٹھیک قاعدے کے ساتھ روحانی طاقت کی نشو و نما کی جائے تو ایک روز اس میں شک نہیں اس سے نہایت حیرت انگیز نتائج ظہور پذیر ہو سکتے ہیں۔

مگر یاد رکھو کہ سب باتیں صرف انسان کی اچھیا شکتی یا ارادہ ہی پر منحصر نہیں یہ ہر وقت اس کی زندگی میں کام کرتی رہتی ہیں۔ قانون قدرت کا مدعا ہے۔ پیدائش موت کا اختیار ہر گز نہیں ہے یہ کسی چیز کو فنا نہیں کرنا چاہتا بلکہ ہمیشہ قائم رکھنا چاہتا ہے مگر انسان اپنی لاعلمی کے سبب اس قانون کو شکست کر ڈالتا ہے۔ اسی لیے آئے دن طرح طرح کی مصیبتوں، پریشانیوں اور جسمانی تکلیفوں سے سامنا رہتا ہے کیونکہ وہ اپنے ارادے کو باقاعدہ استعمال نہیں کرتا۔ غلط کام لیتا ہے۔ ناجائز طور پر اس کی طاقت ضائع کر ڈالتا ہے۔ یہ ساری پریشانیاں اور تکلیفیں صرف ارادہ اچھیا شکتی کے جائز استعمال سے دور ہو سکتی۔ اس لیے اس کے طریقہ استعمال سے ضرور واقفیت حاصل ہونا چاہیے۔

# مسخرات کا مجرب عمل

حضرت شیخ سعدیؒ فرماتے ہیں اور صحیح فرماتے ہیں۔

کیمیا گر بغصہ مردہ ورنج ابلہ اندر خرابی یافتہ گنج

بعض کیمیا بنانے والے کیمیا کی طامت میں ہی مر گئے۔ ایک آنچ کی جو کسر رہ گئی تھی وہ پوری نہ ہوئی اور ایک بیوقوف نے ویرانے میں خزانہ پالیا۔ لوگ دست غیب کی تلاش میں رہتے تھے یہ بھی ایک قسم کی کیمیا گری ہوتی ہے لیکن اگر ہر پتھر میں سرا نکلنے لگے تو ہیرے پتھروں کی مانند بازار میں مارے مارے پھریں۔ مگر ہزاروں پتھر الٹنے پلٹنے اور توڑ پھوڑ میں کسی ایک میں ہیرا نکل آتا ہے یہ بھی تسلیم ہے کہ پتھر میں ہیرا ہے اور یہ بھی تسلیم کہ ہر پتھر میں ہیرا نہیں ہوتا۔ یہ عمل ایک بزرگ سے حاصل ہوا تھا مگر ہر ایک کام کا نہیں کہ اس کو قاعدہ سے مکمل کرلے۔ اگر کوئی مکمل کرلے تو بحکم خدا اس کے فیض سے محروم نہ رہے گا۔ یہ عمل سات دن کا ہے مگر والی صاحب کریں جو سات دن تک خود کو دنیا سے علیحدہ سمجھ لیں اور یہ بھی سمجھ لیں کہ رات کو سونا نہیں ملے گا دن میں سولیا کریں سات دن تک روزہ رکھنا ہوگا۔ جھوٹ قطعی نہ بولیں، نہ منہ سے کوئی فحش کلمہ نکالیں۔ سات دن میں ضروری بات کے علاوہ بے کار باتیں نہ کریں۔ گویا خاموشی اور تنہائی اختیار کریں۔ زیادہ وقت دن میں بھی کلمہ اور درود اور استغفار میں گزاریں۔ غذا ہلکی کھائیں کیونکہ تمام رات جاگنا ہے۔ گوشت، لہسن، پیاز، مولی کا قطعی پرہیز کریں۔ دودھ، دہی گھی اور ہر شے کھا پی سکتے ہیں۔ بعد نماز عشاء اول دو رکعت نماز نفل بہ نیت قضائے حاجت پڑھ کر اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ آیت پاک ہزار مرتبہ پڑھیں۔ آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف اس کے بعد ہزار مرتبہ اسم اعظم یا حی پھر ایک سو پچاس مرتبہ یا قیوم۔ بس ایک دن کا عمل ختم ہوا، روزانہ سات

دن تلک اسی طرح عمل کرنا ہے جب عمل ختم کر لیا کریں تو سو جایا کریں۔ جو آیت پاک ہزار مرتبہ پڑھنا ہے وہ قرآن پاک پارہ ۷ سورہ انعام رکوع بارہ میں ہے۔ قرآن پاک میں دیکھ کر خوب صحیح طرح یاد کر لیں زیر زبر کی غلطی مطلق نہ ہو۔ غلطی سے عمل میں فرق آ جاتا ہے۔ مہینہ کوئی ہو عروج ماہ میں جمعرات سے شروع کریں اور بدھ کو ختم کر دیں۔ جمعرات یا جمعہ کی صبح کو کوئی شخص یا کوئی عورت آپ کو کچھ دے گی۔ اسے قبول کر لیں۔ یہ رزق کو یا غیب سے مقرر ہوئی جو روزانہ ملے گی۔ اس کا تعین نہیں ہے خدا کی دین ہے اب ایک آنہ ہو یا ایک روپیہ یا دس بیس روپے، سات دن کے بعد روزہ ختم، رات کا وقت ختم پرہیز ختم مگر یہ عمل روزانہ صبح، دوپہر، شام یعنی دن رات میں کسی وقت پڑھ لیا کریں۔ دن رات میں تھوڑا تھوڑا پڑھ کر دن رات میں کئی مرتبہ میں ختم کر دیں یہ محنت کا کام ہے جو صاحب کر سکتے ہوں کریں۔





# فالنامہ

یہ ایک بزرگ کا عطیہ ہے مگر مجرب ہے بار بار کا تجربہ شدہ ہے اس سے صحیح جواب ملتا ہے۔ سب سے پہلے اپنا مقصد دل میں لو پھر صحیح عقیدہ سے دعا کرو کہ الٰہی ان پاک حرفوں سے میرا مقصد ظاہر فرما اور مجھے غیب سے مشورہ دے پھر خدا کا نام لے کر اور آنکھیں بند کر کے اس نقشہ پر انگلی رکھو جس حرف پر انگلی پڑے اس کا حال ذیل میں دیکھو مگر جواب پر عمل کرو۔ اگر عمل نہ کرو گے تو نقصان ہوگا۔

(ب) ابھی کامیابی میں دیر ہے صدقہ دو خدا کامیاب فرمائے گا۔

(ج) اس خیال کو ترک کر دو تو بہتر ہے۔

(ز) کامیابی قریب ہے فکر نہ کرو۔

(ی) یہ آدمی یہ خیال یہ سفر یہ تجارت ابھی فائدہ کی امید نہیں ہے۔ چند روز بعد کام کرو۔

(ن) تمہاری کامیابی بالکل قریب ہے۔ فکر نہ کرو۔

(ف) ابھی کامیابی میں کچھ دیر ہے مگر کامیابی بحکم خدا ضرور ہوگی۔

(ق) دشمنوں نے تو کام بگاڑ اتھا مگر خدا نے فضل کر دیا۔ اب کامیابی ہے۔

(ش) فکر نہ کرو۔ اب صبح وشام اچھی خبر ملنے والی ہے۔

(ت) سب کام درست ہو جائے گا مگر کسی کو شریک نہ کرو۔ کسی پر راز ظاہر نہ کرو۔

(ث) بہت اچھی فال ہے۔ ہفتہ عشرہ میں کامیابی کی امید ہے۔

(غ) وقت اچھا نہیں ہے۔ ابھی گردش ایام باقی ہے چند روز توقف کرو۔

(ر) تمہارا کام تو ہوگا مگر تمہارے خیال اور آرزو سے کم۔

(ض) ابھی کامیابی میں دیر ہے۔

(ظ) بہت کوشش کی ضرورت ہے۔ کام بگڑا ہوا ہے۔

(غ) کامیابی کی کوئی امید نہیں ہے۔

| ب | ج | ز |
|---|---|---|
| ی | ن | ف |
| ق | ش | ت |
| ث | خ | ذ |
| ض | ظ | غ |

## غیبی امداد کا مجرب عمل



حضرت ابو طاہرؒ فرماتے ہیں کہ میں ایک کام کی غرض سے سفر کرنے کو گھر سے نکلا۔ کام اہم تھا مگر جس جگہ جا رہا تھا وہاں نہ کوئی دوست تھا نہ کسی سے جان پہچان تھی۔ نہ کوئی وسیلہ میرے پاس تھا۔ میں حیران تھا کہ مشکل کام اور کوئی سہارا وہاں نہیں ہے۔ میں حضرت ابوالحسن قزوینیؒ کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ سے دعا کا طالب ہوا آپ نے فرمایا کہ سورۃ لایلف قریش پڑھنا شروع کر دو۔ تمہاری کامیابی اور سروسامان کے واسطے یہی کافی ہے اس میں سورہ شریف کو دوران سفر پڑھتا رہا، غیب سے تمام سامان میرے آرام اور کامیابی کے پیدا ہوتے چلے جاتے تھے۔ راستہ میں ایسے لوگ ملتے گئے جو میری عزت کرتے اور آرام پہنچاتے رہے اور مقام مقصود پر پہنچ کر میری کامیابی میں کوئی دشواری پیش نہ آئی آپ بھی ایسے موقع پر اس عمل سے کام لیں۔ بحکم خدا غیب سے مدد ہوگی۔

# واپسی گریختہ

اگر کوئی ناراض ہو کر گھر سے نکل گیا ہے اور کوئی پتہ نہیں چلتا۔ تلاش کرنے پر بھی کھوج نہیں مل سکا تو اس نقش معظم کو لکھ کر اور چرخے میں باندھ کر اس چرخے کو الٹا چلاؤ درمیان کے خانہ میں خالی میں گم شدہ کا نام لکھوا گروہ آزاد ہے اور پریشان پھر رہا ہے تو بحکم خدا واپس آجائے گا۔

کوئی دن تاریخ مقرر نہیں ہے۔ کم از کم آدھ گھنٹہ الٹا چلاؤ اور حسب ضرورت تین دن روزانہ گھماؤ۔ خدا کے حکم سے وہ آجائے گا یا کوئی معتبر خبر ملے گی۔

| ۲۸ | ۵۵۱ | ۲۰۴ |
|---|---|---|
| ۳۳۰ | نام گمشدہ | ۳۵۳ |
| ۳۶۵ | ۱۷۳ | ۱۳۶ |





# بیماری کا حال معلوم کرنا

| م | ب | ی | ک | ش | ر | ی | ھ | ر | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ض | م | ع | ت | ف | ح | ا | ل | ب | ی |
| ط | ر | ا | ش | م | ر | ی | ج | ے | ط |
| ن | ش | غ | ط | ل | ا | و | ل | ا | ق |
| ک | ی | ط | ن | ص | ن | د | ھ | ی | ح |
| ھ | ھ | ے | ک | ت | ی | و | ت | ا | د |
| ن | ع | ب | ا | ے | ھ | ک | و | ش | ب |
| ے | ی | ی | ر | ظ | ح | ت | ل | ھ | ا |
| ل | ا | ک | ے | ھ | ا | ھ | [illegible] | د | ی |
| ج | م | و | و | ک | ک | ف | و | ا | و |
| ر | ک | آ | و | ی | و | ر | ر | ح | ا |
| ج | ن | ا | م | م | ل | ک | م | ل | ی |
| د | ر | ھ | و | و | ص | د | و | و | ن |
| ہ | س | ج | ن | ھ | ت | ح | ا | و | ی |
| ـ | ی | ہ | ن | ن | و | ک | ے | ک | ر |
| ک | ر | گ | ر | ھ | ی | و | ا | و | ی |

کوئی بیمار ہے اور آپ یہ دریافت کرنا چاہتے ہیں کہ اس بیماری کا انجام کیا ہوگا
تو آپ باوضو۔ بسم اللہ پڑھ کر اور خدا کے قدوس کو عالم الغیب تصور کرتے ہوئے

آنکھیں بند کر کے اس نقشہ پر آپ انگلی رکھو۔جس حرف پر انگلی پڑے اس حرف کو چھوڑ کر پھر چار حروف چھوڑتے ہوئے پانچواں حرف برابر لکھتے جاؤ جب نقشہ ختم ہو جائے تو دو تین حرف باقی رہیں ان کو جدول کے اول میں شامل کر کے اسی طرح پانچواں حرف لکھتے جاؤ یہاں تک کہ اس جگہ آجاؤ جس حرف پر انگلی پڑی تھی مگر ان حروف کو پہلے حروف پر مقدم کرو۔اب ان تمام حروف کو جوڑ دو تو ایک عبارت بن جائے گی جس سے تمام حال مریض کا معلوم ہو جائے گا۔علم غیب نہیں ہے بلکہ ایک حساب ہے جو تجربے سے اکثر صحیح ثابت ہوا ہے۔

## منتر ادھوت سدھی

گائے کی بچھڑی چھوٹی کا گوبر لے کر تین کونوں والی ڈھیری بنائے اور اس کے اوپر مہاجر کا آسن جو کہ صاف کپڑے کا بنا ہوا ہو اور سیندور سے رنگا ہوا ہو۔ بچھا کر سورج کی طرف منہ کر کے بیٹھے اور کوزہ پانی سے پر کر کے سامنے دانہ ماش 21 عدد سارگند حک کی ایک ڈبی لیموں تمام چیزیں اپنے پاس رکھ کر کٹک کی اماشیائے شروع کر کے اس منتر کو اکیس دن تک 108 دفعہ ہر روز جاپ کرے تو سدھی ہو جائے گی۔

منتر : اوم کردا کردا موھوسے بھروھنومان کی لاد سات ، منلر ھو کھاد دیھر سو بجالی سنبھی کھالی ہاہن بھوڑ ٹوک کرڈالے۔ چندر کی بجھاڑ کھاڑی سورج کی موجھ اکھاڑی راون کا لیس اتارا چال چل چکوا کی دیھر جولہ چلیں تو شوشکتی سیتا کاسودھا چکا چکر اوپر چکر پھر تاھنومان کار اچھا چلے چلو منتر سوا سواھا۔

# دست غیب

یہ تو خدا کی دین ہے جس کو عطا فرمادے اور جس کے مقدر کی کوئی شے ہوتے ہے وہ مل جاتی ہے اور جو قسمت کی نہ ہو نہیں ملتی ہاں ترقی اور برکت کے واسطے یہ عمل بہت مرتبہ کا اور بہت اصحاب کا آزمودہ ہے۔ اس عمل کے کرنے والا بحکم خدا کسی کا محتاج نہ ہوگا۔ خدائے پاک روزی روزگار میں ترقی اور برکت دے گا مگر جس طرح پابندی سے ملازمت پر جاتے ہیں یا دکان پر جاتے ہیں اسی طرح عمل کی بھی پابندی کرنا ہے اور روزانہ کم سے کم اس میں دو گھنٹے صرف ہوا کریں گے۔ مگر بحکم خدا اس میں لطف بھی آجائے گا۔ کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے نہ کوئی وقت خاص مقرر کرلیں آسانی کے واسطے اس مثلث کی لکیریں طبع کرالیں یا بہت سی تعداد میں اپنے ہاتھ سے کھینچ کر جمع کرلیں۔ اب صرف ہندسہ لکھنا باقی رہ جائیں گے یہ مثلث آپ کو روزانہ تین سو انیس (۳۱۹) لکھنا ہیں کسی خاص قلم دوات یا کاغذ کی ضرورت نہیں ہے اگر کسی خاص مجبوری کی وجہ سے کسی دن نہ لکھ سکیں تو دوسرے دن دوہرے لکھیں یعنی چھ سو اڑتیس ۳۶۸ مرتبہ نقش باوضو قبلہ رخ ہو کر لکھا کریں میعاد چالیس دن ہے۔ چالیس دن پورے کر کے اکتالیسویں دن سے پھر نو مرتبہ روزانہ ہمیشہ لکھنا ہوں گے اول تو چلہ کے اندر ہی اس کا اثر ہونا شروع ہو جائے گا اور اگر کسی وجہ سے چلہ کے اندر اثر معلوم نہ ہو تو اکتالیسویں دن سے بحکم خدا ضرور اثر ہوگا اور کسی کے محتاج نہ رہیں گے۔ خدائے پاک غیب سے آپ کا خرچ پورا ہوگا۔ لکھے ہوئے نقش زمین میں دفن کردیا کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۰ | ۱۰۲ | ۲۰۷ |
| ۱۰۴ | ۱۰۶ | ۱۰۹ |
| ۱۰۵ | ۱۱۱ | ۱۰۳ |

# نقش خاص

اتوار کے دن عروج ماہ میں آفتاب طلوع ہونے سے ایک گھنٹہ تک اس نقش کو زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھ کر اس کو موم جامہ کر کے احتیاط سے رکھو جبکہ آپ نے سفر کرنا ہو تو اس نقش کو اپنی کمر سے باندھ لو اس کی برکت سے تھکاوٹ قطعی نہ ہو گی۔ زیادہ پیدل چلنا پڑے اور سفر صحت اور کامیابی سے ختم ہوگا۔

| ۳۵۴ | ۳۵۷ | ۳۶۰ | ۳۴۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۹ | ۳۴۸ | ۳۵۳ | ۳۵۸ |
| ۳۴۹ | ۳۶۲ | ۳۵۵ | ۳۵۲ |
| ۳۵۶ | ۳۵۱ | ۳۵۰ | ۳۶۱ |



# فالنامہ

یہ فالنامہ بہتر معتبر اور صحیح ہے۔ جواب دینے والا ہے۔ اگر سچائی اور صاف دل سے کام لیا جائے تو تمام حالات آئینہ کی طرح ظاہر ہوتے جاتے ہیں۔ ترکیب یہ ہے۔

پاک وصاف ہو کر خدا کو عالم الغیب اور حاضر و ناظر جان کر آنکھیں بند کر کے اس مثلث پر انگلی رکھو جس حرف پر انگلی پڑے اس کا حال ذیل میں دیکھو۔ اس میں بعض حرف مکرر ہیں پہلی سطر میں اوج جس کا نشان دیا جا رہا ہے۔

لام اول: فال نیک ہے۔ تم مالی حالت سے پریشان ہو مگر اب برا وقت نکل چکا ہے۔ عنقریب تم کو خوشی ملنے والی ہے جس جگہ تمہارا خیال ہے وہاں کامیابی کی امید ہے۔

فین: وقت اچھا نہیں ہے۔ ابھی کامیابی کے آثار نہیں ہیں۔ ابھی تمہارا ستارہ گردش میں ہے۔ اگر سفر کا خیال ہے تو پندرہ دن توقف کرو اور کچھ خیرات کر دو۔ ابھی پندرہ دن تم پر بھاری ہیں۔

الف اول: وقت سعید ہے۔ کام سدھ ہے۔ کوئی فکر نہ کرو۔ اگر نوکری کی تلاش ہے تو جاؤ خدا کے حکم سے کامیابی ہوگی۔ مقدمہ ہے تو کامیابی ہے۔ غرض جو بھی کام ہے اس میں کامیابی ہوگی۔ فال نیک ہے۔

الف دوم: کچھ کام بنتا نظر نہیں آتا ہے۔ ایک شخص تمہارا کام خراب کر رہا ہے اور وہ تم سے قوی ہے۔ اگر کام خراب کر دے تو تعجب نہیں ہے۔ خدا سے مدد طلب کرو۔ کچھ صدقہ دے دو۔

مین: یہ فال اچھی نہیں ہے۔ اگر صحت کے متعلق خیال ہے تو صحت دیر میں ہوگی۔ قرض یا ملازمت کا سوال ہے تو اس میں بھی دیر ہے۔ تیس دن تمہارے واسطے سخت ہیں۔

بے (ب): فال نیک ہے کامیابی میں دیر نہیں ہے کسی کی مخالفت کی پرواہ نہ کرو۔ خدا کی مدد تمہارے ساتھ ہے جو کام کرتے ہو اس میں خدا کی مدد شامل ہے۔

میم: ظفر اور فتح کی فال ہے۔ تمہاری کوشش اور دعا خدا نے منظور فرمالی ہے۔ تمہاری کامیابی قریب ہے۔ خدا کا شکر کرو۔

لام دوم: فال اچھی ہے۔ کامیابی ہوگی۔ مگر شاید کچھ دیر ہو۔ کوشش ترک نہ کرو۔ عنقریب اچھا وقت آ رہا ہے۔

ی: فال نیک ہے۔ تمہارے ارادے جلد پورے ہوں گے۔ جس کی تمھیں تمنا ہے وہ چیز ملے گی۔ کوئی وسوسہ نہ کرو۔

| ل | غ | ا |
| --- | --- | --- |
| ا | ع | ب |
| م | ل | ی |

## دست غیب کا مجرب عمل

عام طریق پر دیکھا جاتا ہے کہ کسی نے چند روز کوئی عمل کیا اور فائدہ نہ ہوا تو دل برداشتہ ہو گیا۔ اعتقاد اور یقین کمزور ہو گیا اور چند دن اکھڑے ہوئے دل سے کیا اور آخر چھوڑ دیا۔ بزرگوں نے فرمایا ہے کہ یک در گیر محکم گیر یعنے ایک دروازہ پکڑ لو مگر مضبوط پکڑو۔ کیسے جا کر آخر کامیابی ہو گی۔ ہر کام دنیا کے ایک طرح کے نہیں ہوتے۔ بعض کام اور بعض کام کی رکاوٹیں دیر طلب ہی ہوتی ہیں۔ اکثر بزرگوں کا اتفاق ہے اور بالکل صحیح ہے اور مجرب ہے کہ جو شخص بعد نماز صبح سورۃ کافرون اور اذا جاء دونوں ملا کر اکتالیس مرتبہ پڑھتا رہے تو غیب سے اسے رزق ملتا ہے۔ ترقی ہوتی ہے اور مشکل نہیں ہے کہ آگے جا کر یعنی مداومت سے یہی دست غیب ہو جائے۔ جو نماز صبح پڑھتے ہیں ان کے واسطے تو یہ عمل اکسیری ہے مگر جو نماز نہیں پڑھتے وہ بھی اس عمل سے بہت فائدہ پا سکتے ہیں۔ صبح اٹھ کر یہ عمل کیا کریں چند روز میں ہی اس سے فیض پہنچنا شروع ہو جائے گا حالت نجاست میں تو نہیں مگر بے وضو پڑھ سکتے ہیں۔ اگر مجبوری سے صبح کے وقت نہیں پڑھ سکتے (کسی دن) تو کسی اور وقت پڑھ لیا کریں۔ ناغہ نہ کریں۔

# فال قرآن پاک

اس کا عام طریق یہ ہے کہ وضو کر کے قرآن پاک ہاتھ میں لے کر پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھو اور خدا کے دربار میں عرض کرو کہ الٰہی میرے اس سوال کا جواب مرحمت فرما (سوال زبان سے ادا کرو) اب قرآن شریف کو کسی ایک جگہ سے کھولو پہلے صفحہ کی پہلی سطر پڑھو تمہارے سوال کا جواب ہوگا۔ اگر اسی سطر سے خاص نتیجہ نہ معلوم ہو تو اس صفحہ کی ساتویں سطر پڑھو یہاں جواب ملیگا۔ اگر یہاں بھی تسکین قلب نہ ہو تو سات ورق گن کر لوٹو ساتویں صفحہ کی اول سطر میں سب حال معلوم ہوگا۔ اگر آپ عربی نہیں جانتے تو معنی والے قرآن پاک میں دیکھو بعض مرتبہ صاف صاف جواب ملتا ہے۔ بعض دفعہ مختصر مگر عربی سے نتیجہ نکالنا بھی تو علم والے کا ہی کام ہے۔ تاہم جواب مل ہی جاتا ہے۔



## محبت کا مجرب عمل

جن دو زن و شوہر میں نا اتفاقی ہو تو اگر شوہر ناراض ہے تو بی بی اس عمل کو کر لے اگر بی بی ناراض ہے تو شوہر یہ عمل کرے۔ بحکم خدا دونوں میں اتحاد اور محبت پیدا ہوگی۔ یہ عمل مجربات سے ہے۔ سورہ یٰسین شریف اس میں پڑھنا ہے دونوں میں سے جو ناراض ہے اور جس کے رضامند کرنے کی ضرورت ہے تو اس کا پہنا ہوا کپڑا لیا جائے۔ کپڑا پاک ہو۔ اگر کپڑے میں شبہ ہو تو اسے پاک کر لیا جائے۔ کپڑا ایسا ہو جس کی بتی لمبی سے لمبی بن سکے۔ اگر بتی باریک ہو زیادہ لمبے چوڑے کپڑے کی ضرورت نہیں ہے چڑھتے چاند میں بدھ کے دن سے یہ عمل شروع کریں۔ سورج نکلنے سے ایک گھنٹہ تک اس عمل کو کرنے کا وقت ہے۔ عمل کرنے والا باوضو اور یٰسین شریف

پڑھنا شروع کرے۔ جب جملہ مبین پر پہنچے تو ایک گرہ اس کپڑے کی بتی میں لگاتے ہوئے یہ کہے کہ الٰہی سورۃ یٰسین کی برکت سے اس کے دل میں محبت مستحکم پیدا کر۔ اس کے دل میں اس جگہ اس کا نام لے جس کو رضامند کرنا ہے۔ یعنی جس کا کپڑا ہے۔ اسی طرح دوسری مبین پر اور تیسری مبین پر واضح ہو کہ سورۃ یٰسین میں سات جگہ مبین ہے اس طرح سات گرہ اس کپڑے میں ہوں گی مگر گرہ ہلکی لگائیے جس میں سخت کرنے کی گنجائش ہو۔

اب دوسرے دن یعنی جمعرات کے دن پھر سورۃ یٰسین سورج کھلنے کے بعد سے ایک گھنٹہ کے درمیان میں پڑھے اور ہر مبین پر گرہ کو سخت کرنا چاہیے۔ اب جمعہ کے دن مقررہ وقت پر پھر اسی طرح سورۃ یٰسین پڑھنا چاہیے۔ اب گرہ کو مضبوط کس دے اول تو انشاء اللہ تعالیٰ تین دن میں اس کا اثر ہوگا۔ اگر اثر نہ ہو تو اس دھاگے کو اپنے پاس رکھے اور دن رات میں کسی وقت بھی ایک مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھ کر پھونک دے۔ خدا چاہے تو دوسرا ہفتہ کا دن نہ آنے پائے گا کہ باہمی رضامندی ہو جائے گی۔

## خاص نقش

آپ کا بچہ نااہلوں اور بدمعاشوں کی صحبت میں خود بھی نالائق ہو جاتا ہے۔ آپ کا کہنا نہیں مانتا۔ آپ اس کے طور طریق سے پریشان ہیں تو اس نقش کو معظم کو باوضو پیر کے دن زعفران یا ہلدی کے پانی سے لکھ کر اسے گلاب میں دھو کر یہ پانی ایک شیشی میں رکھیں اور نامعلوم طریق پر دو تین قطرے اسے کسی مناسب چیز میں ملا کر پلا دیا کریں یا جس طرح مناسب جانیں۔ غرض اتنی ہے کہ یہ پانی اس کے پیٹ میں چلا جائے۔ دو تین قطرے پلا دینا کافی ہیں۔ خدا چاہے تو چند روز میں اس کی اصلاح ہو جائے گی۔ مہینہ اور تاریخ کوئی ہو۔ پیر کے دن لکھیں۔ اس طرح عمل کریں۔

| وحملو | اصلح | والدین |
|---|---|---|
| خبر | صح | صح |
| آمنو | صح | الصحات |

# مطلوب عاشق ہوجائیگا

ایک مجرب نقش جس کی دنیا کو تلاش تھی۔

یہ نقش چاند کی پہلی تاریخ کو مرغ کے انڈے پر لکھ کر مطلوب کے مکان میں دفن کردو۔ نقش کے نیچے نام طالب معہ والدہ اور نام مطلوب معہ والدہ لکھو اگر کوئی صاحب انڈے پر نہ لکھ سکیں تو کاغذ پر لکھ کر انڈے پر چسپاں کردو۔ اب مکان مطلوب میں دفن کرنا تو بڑا مسئلہ ہے بعض جگہ مطلوب کے مکان تک پہنچنا تو مشکل ہوتا ہے۔ چہ جائیکہ گڑھا کھود کر دفن کرنا مشکل ہے تو مجبوری کو یہ انڈا جنگل میں دفن کر دیں۔ دوسری تاریخ سے ۱۶ نقش روزانہ لکھا کریں خدا چاہے تو سولہ دن میں مطلوب کے دل میں محبت پیدا ہو جائے گی۔ کوئی عزیز دوست ناراض ہے، کوئی افسر ناراض ہے تو یہ عمل بہت کام دیتا ہے۔

| یاالله | ۹۶۸ | ۹۳۸ | لاالا ۹ |
|---|---|---|---|
| یاالله | ۹۶۸ | ۹۳۶ | لا ۹۶۸ |
| یاالله | ۹۶۸ | ۹۳۶ | لا ۹۶۸ |
| یاالله | ۹۶۸ | ۹۳۸ | لاالا ۹ |

# دست غیب بلکہ ہر مشکل کا حل

دستِ غیب کے یہ معنی نہیں ہیں کہ ہم کو روزانہ ایک رقم قدرت سے ملا کرے بلکہ دست غیب کے صحیح یہ معنی ہیں کہ انسان کبھی فکر معاش میں پریشان نہ ہو اور قدرت سے اس کی امداد ہوا کرے۔ تمام بزرگانِ دین کی امداد غیب سے ہوئی ہے۔ یہ نقش آپ روزانہ گیارہ عدد لکھا کریں۔ لکھے ہوئے نقش زمین میں دفن کر دیا کریں۔ روزانہ دفن کرنے کی ضرورت نہیں۔ دس بیس دن کے جمع کر کے بھی دفن کر سکتے ہو۔ کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے۔ ہاں ذرا سی پابندی کی ضرورت ہے یعنی ناغہ نہ ہو۔ روزانہ لکھ لیا کریں۔ اگر آپ کی شادی نہیں ہوتی یا آپ کے لڑکی کی شادی میں رکاوٹ ہے یا آپ کو نوکری کی تلاش ہے یا کوئی جھوٹا مقدمہ آپ پر ہے غرضیکہ کوئی ضرورت ہے تو خدائے پاک اسے پورا فرما دیتا ہے۔ اگر کوئی بیمار ہے۔ دواء اثر نہیں کرتی تو یہ نقش لکھنا شروع کریں۔ خدا شفاء دیگا۔ روزانہ گیارہ نقش لکھ لیا کریں۔ کوئی پرہیز اس میں نہیں ہے۔ کوئی خاص قلم و دوات کی ضرورت نہیں ہے اکیس دن میں خدا چاہے تو آپ اپنے مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ مگر دراصل معیاد اس کی پورے چالیس روز کی ہے۔ درمیان کے خانہ خالی میں وہ مقصد لکھا کرو جس کے واسطے آپ عمل کر رہے ہیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ مقصد میں کامیاب ہوں گے۔ ترقی کے لیے تبدیلی کیلئے غرض یہ کہ ہر مقصد کے واسطے آپ یہ نقش لکھیں۔

| ۲۷۶ | ۷۴۳ | ۹۲ |
|---|---|---|
| ۶۵۱ | یہاں مقصد لکھو | ۳۶۰ |
| ۱۸۳ | ۳۶۸ | ۵۵۹ |

# نحس اور سعد ایام

بعض اصحاب کا خیال ہے کہ دنوں کے نام تعارف اور پہچان کے واسطے بنائے گئے ہیں۔ دن سب ایک ہوتے ہیں۔ سورج ایک ہی طریق پر روزانہ طلوع و غروب ہوتا ہے۔ چاند ایک ہی روش پر نکلتا ہے اور چھپتا ہے۔ اس میں سعد اور نحس کا کیا حساب ہے۔ لیکن یہ واضح ہو کہ نام سے بھی سعادت و نحوست کا تعلق ہوتا ہے۔ حضور ﷺ نحس کا نام برا جانتے تھے تبدیل فرما دیتے تھے۔ آپ نے فرمایا کہ اپنے بچوں کے نام خوبصورت اور برکت والے رکھا کرو۔ اولاد پر ماں باپ کا حق ہے لیکن اولاد کے بھی ماں باپ پر چند حقوق ہیں۔ ان میں سے ایک یہ بھی ہے کہ اولاد کا نام عزت والا اور شاندار رکھیں۔ قرآن پاک میں جہاں مشرکین عرب پر عذاب کا ذکر آیا ہے یہ بھی آیا ہے کہ یہ دن ان کے واسطے نحس تھا۔ پارہ ۲۴۔ سورہ حم السجدہ رکوع اول) اس میں خدا نے فرمایا کہ یہ دن ان کے واسطے نحس تھا۔ فرمایا حضور ﷺ نے کہ میں نے خدا سے دعا کی کہ جمعرات کا دن میری امت کے واسطے برکت والا فرما۔ خدا نے میری دعا قبول فرمائی۔ جمعرات کا دن میری امت کے واسطے برکت ہے۔ اسی طرح جمعہ کو سعد الایام مانا گیا ہے۔ مگر یہ سعادت و نحوست سب کے واسطے یکساں نہیں ہوتی۔ طوفان نوح میں دنیا تمام غرق ہو گئی مگر جو کشتی میں تھے وہ سلامت رہے۔ اب کس کے واسطے نحس ہے اور کس کے واسطے سعد ہے اسی کا کھوج اہل علم نے لگایا اور اس کے واسطے حساب سے علم مدون کیا ہے۔ ان کے نام نجوم، رمل، جفر، فالنامہ، استخارہ وغیرہ وغیرہ ہوئے اور نجات کی صورت پیدا کی۔ دیکھو طوفان نوح میں کشتی کے ذریعے نجات ہوئی جو لوگ بچ رہے اگر وہ لوگ کشتی میں نہ ہوتے تو وہ بھی غرق ہو جاتے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ جس شخص پر نحوست کی گھٹا چھائی ہوئی ہو چاروں طرف سے غم و آلام نے گھیر لیا

زندگی اجیرن بن گئی ہے قرضداری ہے۔ کاروبار بند ہے۔ ملازمت نہیں ملتی وغیرہ وغیرہ تو اس نحوست کو سعادت میں کس طرح تبدیل کیا جائے تو اس کا علاج نہ حکیموں ڈاکٹروں کے پاس ہے نہ دیوانی اور فوجداری عدالتوں میں ہے۔ نہ فوج اور پولیس کے اختیار میں ہے۔ ایک طوفان میں پھنسے ہوئے بلکہ ڈوبنے کے قریب ہے تو اس کے واسطے کشتی کی ضرورت ہے اور وہ کشتی کیا ہے۔ خدائے ذوالجلال کا رحم و کرم خدا سے اس کا پاک کلام پڑھ کر اس سے مدد مانگو اور اس سے مدد کی درخواست کرو اس کا پاک کلام پڑھو۔ صدقہ دو۔ خیرات کرو۔ خدا چاہے تو یہ ایام نحس سعادت سے تبدیل ہو جائیں گے۔ میں نے کشتی سے مثال دی ہے مگر کشتی آپ سے بنانا ہی نہیں آتی۔ آپ مجبور ہیں تو کشتی بنانے والوں کی امداد حاصل کرو۔ یہ کشتی بنانے والے بزرگ ہیں۔ عامل ہیں ان کی امداد حاصل کرو۔ خدائے پاک مصیبت دور فرما دے گا۔

## عمل اسرار الٰہی



کام کرنے والوں نے سب کچھ کیا ہے اور انسان سب کچھ کر سکتا ہے۔ کاہلی، سستی، بداعتقادی سے ہم کچھ نہ کریں۔ لیکن انسان کو خدائے کامل پیدا کیا ہے۔ وہ سب کچھ کر سکتا اور کرنے والے سب کچھ کر رہے ہیں۔ روس، امریکہ والے آپ ہی جیسے انسان ہیں پھر کیا کچھ نہیں کر رہے ہے۔ اسی طرح آپ بھی سب کچھ کر سکتے ہیں۔ اگر کرنا چاہیں۔ میں صرف مسلمانوں سے عرض کروں گا کہ قرآن پاک میں کیا نہیں ہے۔ سب کچھ ہے۔ ایک حرف الف ہے یہ معدن علم و حکمت اور سرچشمہ عرفان و معرفت ہے اس حرف میں قوت فعالیہ بدرجہ اتم ہے۔ الف کا رسر ہے۔ اطلاع برمغیبات اس کا خاصہ ہے۔ اسم اللہ ہے بزرگوں نے صرف حرف الف کو چوبیس فصلیں بیان کی ہیں اور ہر فصل دریائے ذخار ہے۔ ایک نکتہ اس کا پیش کرتا ہوں آپ

کوئی ہنر سیکھنا چاہتے ہیں مگر باوجود محنت اور کوشش کے نہیں آتا۔ امتحان دینا چاہتے مگر دل نہیں لگتا۔ قرآن پاک حفظ کرنا چاہتے ہیں مگر ہمت نہیں پڑتی۔ بچہ ہے پڑھنے سے بھاگتا ہے۔ ان سب باتوں کے واسطے ایک آسان عمل بتاتا ہوں۔ اس کو کرو اور بھروسہ کرو کہ تم بھاگو گے اور خود علم تمہارے پیچھے بھاگے گا۔ تم یاد نہ کرو گے قدرت سے آپ ہی یاد ہو جائے گا۔ بچہ دوڑ کر علم کی طرف آئے گا۔ تم امتحان میں کامیاب ہو گے اس عمل کا کرنے والا اگر ناکام ہو جائے اور میں زندہ ہوں تو مجھ پر لعن طعن کرنا مجھے جھوٹا جاننا۔ معمولی بات ہے۔ کر کے دیکھو۔ بارش کا پانی دو بوتل بھر کر رکھو مگر شرط یہ ہے کہ گھر کے آنگن میں کوئی بڑا برتن رکھ دیں کہ بارش کا پانی آسمان سے اسی میں گرے وہ پانی بیکار ہے جو کسی اور چیز سے مس کرتا ہوا آئے۔ مثلاً چھت سے گرتا ہوا، آسمان اور زمین میں کوئی شے درمیان میں نہ ہو۔ اب دو بوتلیں آپ نے اس پانی سے بھر لیں۔ ان کو حفاظت سے رکھو۔ اب چینی کی طشتری پر زعفران سے ایک سو گیارہ الگ لکھیں۔ اس طرح ۱۱۱۱ بعض صرف الف ایک سو گیارہ لکھیں اور چمچ سے دو تین چمچہ پانی لے کر اس پانی سے طشتری کو خوب دھو لیں کہ لکھنے کا کوئی نشان نہ رہے اور یہ پانی پی لیں۔ پانی ایک دو گھونٹ ہو گا۔ اسی طرح روزانہ طشتری پر ایک سو گیارہ حرف لکھا کریں اور دھو کر پی لیا کریں۔ اب کسی اور کو پلانا ہے یا آپ اس وقت نہیں پی سکتے تو ایک خالی بوتل لے لیں اور طشتری دھو کر یہ پانی اس میں جمع کرتے جائیں۔ یہ پانی آب حیات ہے۔ حفاظت سے رکھو جو بھی ایک گھونٹ اس پانی کا روزانہ پیئے گا اس کا دماغ اور ذہن بلور کی طرح چمکنے لگے گا۔ طالب علم اس عمل کو ضرور کریں۔ دن میں دو تین مرتبہ بھی یہ عمل کر سکتے ہیں۔ ایک سو گیارہ الگ لکھے اور بارش کے پانی سے دھو کر دوسری بوتل میں ڈال دیجئے اسی طرح جمع کرتے رہیں مگر یہ یاد رکھیں کہ زیادہ پانی سے نہ دھویا کریں۔ دو تین چمچہ پانی سے ایک مرتبہ کا لکھا ہوا دھویا کریں اور زیادہ تعداد

میں پیا بھی نہ جائے۔ بس ایک گھونٹ پیا کریں۔

## نقش عداوت

آپ اس سے وہاں کام لیں جہاں دو آدمیوں میں خلاف شرع میل ملاپ ہو۔ اس میل ملاپ سے آپ کو نقصان ہو رہا ہے۔ بے سبب دو ذاتوں میں نقصان ڈلوانا بہت بری بات ہے اور شرعاً گناہ ہے۔ جائز جگہ پر کام لو یہ عمل مجرب ہے۔ چاند کا آخری سنیچر ہو تو یہ مثلث سیارہ روشنائی سے لوہے کے قلم سے پر کرو۔ وقت یہ ہے کہ طلوع آفتاب سے ایک گھنٹہ تک یہ نقش پر کرو۔ طلوع سے قبل اور ایک گھنٹہ بعد وقت نہ رہیگا۔

مہینہ کوئی ہو مگر چاند کا آخری سنیچر مثلث لکھ کر دونوں کا نام نقش کے نیچے لکھ کر اور نیلے دھاگے سے اس کو باندھ کر اسے کسی پرانی قبر میں گاڑ دو۔ بس اتنا ہی کام ہے خدا چاہے تو ان دونوں کا ملاپ ختم ہو جائے گا بلکہ ایک دوسرے کی صورت دیکھنا بھی پسند نہ کرے گا۔

| ۱۷۰۲ | ۱۷۰۳ | ۱۶۹۷ |
|---|---|---|
| ۱۶۹۶ | ۱۷۰۱ | ۱۷۰۵ |
| ۱۷۰۴ | ۱۶۹۸ | ۱۷۰۰ |

# سحر الجنات

اس کے لیے عدو نقوش زعفران وگلاب اور مشک سے سفید کاغذ پر لکھیں اور ان سے ایک نقش نکوں کے تیل میں ملالیں اس کی مالش ہر روز مریض اپنے بدن پر کرے۔ پھر غسل کر کے بقیہ دونوں نقوش پر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ سورہ یونس، سات مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ان میں سے ایک نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے مریض میں ڈالیں۔ تیسرے نقش کے نیچے آیات شفاء لکھیں اور اس نقش کو پانی میں حل کر کے مریض کو صبح و شام پلائیں اور تیل کی مالش اکیس دن تک کریں۔ انشاءاللہ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

نوٹ:۔ ان نقوش کا ہدیہ ایکسو اکیاون روپے غرباء میں تقسیم کر دیں۔

| ۱۱۰۰۰۰ | ۱۱۰۰۳۶ | ۱۱۰۰۱۹ | ۱۱۰۰۳۰ | ۱۱۰۰۰۶ | ۱۱۰۰۱۷ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱۱۰۰۱۴ | ۱۱۰۰۱۱ | ۱۱۰۰۲۹ | ۱۱۰۰۲۰ | ۱۱۰۰۳۲ | ۱۱۰۰۰۴ |
| ۱۱۳۵ | ۱۱۰۰۰۱ | ۱۱۰۰۱۶ | ۱۱۰۰۰۷ | ۱۱۰۰۲۲ | ۱۱۰۰۲۷ |
| ۱۱۰۰۱۰ | ۱۱۰۰۲۱ | ۱۱۰۰۰۱ | ۱۱۰۰۳۳ | ۱۱۰۰۲۸ | ۱۱۰۰۳۱ |
| ۱۱۰۰۲۵ | ۱۱۰۰۲۴ | ۱۱۰۰۳۳ | ۱۱۰۰۰۳ | ۱۱۰۰۱۵ | ۱۱۰۰۰۸ |
| ۱۱۰۰۲۶ | ۱۱۰۰۲۳ | ۱۱۰۰۰۹ | ۱۱۰۰۱۳ | ۱۱۰۰۰۵ | ۱۱۰۰۳۱ |

# سر درد کا علاج

مریض کے دل پر خواب مقناطیسی طاری کرو پھر مقام درد پر بلا چھوئے ہاتھوں کے پاس کرو اول دل میں خیال کرو کہ میں درد کو خارج کر رہا ہوں اور بحالت خواب مریض کو یک سوئی قلب سے یہ ہو کہ دیکھو میں تمہارے درد کو دور کر رہا ہوں اب تم بالکل تندرست ہو جاؤ گے۔ اسی طرح تین دن عمل کرنے سے آرام آجائے گا۔

اسی طرح پیٹ درد کی درد، کمر کی درد، داڑھ کی درد یا بدن کے کسی اعضاء میں درد ہو یہ عمل کرنے سے آرام آجائے گا۔

اس طرح آپ دیگر مریضوں کا علاج بھی کر سکتے ہیں۔

## بچوں کا زندہ نہ رہنا

اگر کسی عورت کے بچے فوت ہو جاتے ہوں تو اجوائن اور کالی مرچ لے کر سورۃ الشمس چالیس بار پڑھ کر دم کریں۔ اس عمل کو پیر کے دن کریں۔ عمل سے پہلے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ دم والی اجوائن اور کالی مرچ سے لیکر بچے کو دودھ چھڑانے تک روزانہ تھوڑی تھوڑی کھلاتے رہیں۔ انشاء اللہ بچے فوت نہیں ہوں گے۔

## منتر روزی کھولنے کا



ہر صبح کو نہا کر اس منتر کو سات یا انچاس بار پڑھیں تو بہت جلد روزی کہیں نہ کہیں سے ملے۔

منتر: کالی کنکالی مہا کالی مرے سندر جھوٹی بھالمجار بھر بھروں چوراسی لو ہوں جون ہان منہالی کھنالی۔

## منتر روزی ملنے کا

صبح سورج نکلنے سے پہلے 108 مرتبہ پڑھے۔ بھگوان کی کرپا سے غیب سے روزی ملے اور چاروں طرف پھونک مارے۔

منتر: اونگ نمو بھگولی لاماوتی اونگ ھرہنگ سرہنگ پورہالے دبھالے الہ آلیہ۔ آن پوری مرلب جن سونگ کر کر سواھا۔

# غربت سے خاتمہ

اگر کسی کے ہاں زبردست غربت ہے۔ سخت تنگی و پریشانی ہے۔ اس عمل سے غربت و تنگی دور ہو جائے گی اور امیر ہو جائے گا۔ جب دیوالی پر گرہن آئے تو اسی دن دریا پر جا کر ایسی جگہ تلاش کرے کہ وہاں اور کوئی نہ ہو تو وہاں پر اپلوں کی پانچ ڈھیریاں بنائے ہر ایک ڈھیری پر ایک ہزار پانچ مرتبہ منتر سے میری دم کیساتھ ہون کی سامگری سے ہون کریں اور بعد میں بموجب قواعد ترپن جن کریں گرہن ختم ہونے پر نہا دھو کر دم کو دستار میں رکھیں اور گھر چلے آویں اور روزانہ اس جگہ جا کر پانچ اوپلوں کی ڈھیری بنائیں اور پانچ مرتبہ دم سے ہون کریں۔ اپنی دستار باندھ کر کام شروع کر دیں۔ دولت کی دیوی آپ پر مہربان ہوگی۔

منتر: دھونی کیلئے بجھہ کو تاب پر کوشہ سو کھ من میں نہ رکھیہ ہووے اور ھوت مسان جگاوے من مسلل دھیان لگارھے کھولا عک ایسا ہو گی کماوے من دالجھت اچھاپھل پاوے۔

یہ عمل روزانہ بلاناغہ کرنے سے دولت کے ڈھیروں انبار لگ جاتے ہیں۔

## سینہ کا درد

اس کو مریض کے گلے میں باندھ دیں اور لکھ کر پلائیں۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۲ | ۷ | ۱۳ |
| ۲ | ۷ | ۱۰ | ۹ |
| ۱۱ | ۵ | ۳ | ۶ |

# پیشاب کا بند ہونا

اگر کسی شخص کا پیشاب رک جائے، سخت تکلیف ہو، بڑے علاج کرا کر تھک گیا ہو تو ایسے مریض کو لکھ کر بائیں ران میں باندھیں۔ باندھنے کے دورا بعد پیشاب کھل جائے گا۔

| ۸ح | ۱۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ح | ۵ | ز |
| ۳ | ۵ | ے |
| ز | ط | ب |
| ۲ | ۹ | ۲ |



# ناسور کا علاج

جس آدمی کے گلے میں ناسور ہو اس کو دن میں سلادیں۔ پھر سانپ کی کھنچلی لے کر اس کو پانی میں پیس کر پھر ناسور پر لگادیں۔ مریض کو ہدایت کریں کہ جب تک سو کہ نہ جائے اتنی دیر تک سوتا رہے۔ اس طرح پانچ دن کرنے سے مکمل آرام ہو جاتا ہے۔

# دردزہ کا علاج

اگر کوئی عورت کو دردزہ ہو اگر بچہ پیدا نہ ہوتا ہو تو یہ منتر حاملہ کی بائیں ران میں باندھے تو بچہ پیدا ہو جائے گا۔ یاد رکھیں جب بچہ پیدا ہو جائے تو اس کو فوراً کھول دیں۔

| ۱۶ | ۲۹ | ۲۶ | ۳۳ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۲۲ | ۱۷ | ۲۸ |
| ۳۱ | ۲۳ | ۳۱ | ۶۰۰ |
| ۳۰۰ | ۱۹ | ۳۰ | عو |

## تپ لرزہ کا علاج

جس کسی کو تپ لرزہ ہو جائے اگر آرام نہ آتا ہو تو اس منتر کو سات عدد پیپل کے پتوں پر لکھ کر مریض کو چٹاویں۔ تندرست ہو جائے گا۔

مج مج مج مج مج



## ناف صحیح کرنا

جن لوگوں کو ناف پڑ جاتی ہے یہ بہت بُری بیماری ہوتی ہے۔ ہر وقت پیٹ میں ہلکا ہلکا درد رہتا ہے۔ پیٹ میں قبض ہوتی ہے۔ ٹانگیں اور جسم درد کرتا رہتا ہے۔ کھایا پیا کچھ نہیں لگتا۔ مریض ہر وقت پریشان رہتا ہے۔ ایسے مریضوں کیلئے یہ بہترین عمل ہے۔ اس کو لکھ کر مریض کی کمر میں باندھ لیں۔ ناف صحیح ہو جائے گی۔

| ا | ب | ج | د |
|---|---|---|---|
| ر | د | ا | ک |
| ہ | ن | ع | لا |

# گلے کا درد اور ورم ختم

اگر گلے میں درد ہو یا ورم ہو جائے جس سے بڑی سخت تکلیف ہو تو اس کو لکھ کر جہاں تکلیف ہو وہاں باندھنے سے فوراً آرام ہوگا۔

وطل سوطل

سوطل وطل

# جریان واحتلام

کلت کو چاندنی میں چالیس دن رکھ کر دو ماشہ کے روز میں دو معاشہ کشتہ چاندی ملا کر روزانہ استعمال کرائیں تو مریض کا بے حد اساک بڑھ جائے گا۔



# چنبل کا علاج

ایک کوئے کو جمعہ کے دن دوپہر کو پکڑیں۔ اسے پھولے ہوئے نخود آدھ کر اسے نمکین پانی سے گوندھ کر گولیاں بنا کر کھلائیں۔ جب تین دن گولیاں کھلاتے ہوئے گزر جائے تو اس کی بیٹ کو اکٹھا کریں جب وہ خشک ہو جائے تو اس کا وزن کم از کم ایک تولہ رہ جائے گا۔ اس کوئے کے سیاہ پر چھ ماشہ لے لیں اس کو اکو شام کے وقت جب چاند نکلا ہو مغرب کی طرف اڑائے۔ ان پروں کے بالوں اور بیٹ کو کھرل میں ڈال کر ایک تولہ سیماب ڈال کر آٹھ دن تک دن رات کھرل کریں۔ جب یہ بالکل باریک ہو جائے تو اس میں ایک چھٹانک گرم شہد کا ملہم اور تین ماشہ انزروت

اور ایک تولہ جست ڈال کر یک جان کر کے مرہم بنالیں۔

**ترکیب استعمال**

ہر روز صبح کو چنبل کے زخموں اور ارد گرد کی جگہ کو نیم کے پتوں کے پانی سے جوش دے کر زخم کو پانی سے دھوئیں اور مرہم کا لیپ کر دیں ہر روز اسی طرح سے عمل کریں۔ ایک ماہ تک دھونے اور مرہم لگانے سے جتنا مرض پرانا اور گندہ چنبل ہو گا بالکل تندرست ہو جائے گا۔

## یرقان کا علاج

یرقان ایک بڑی خطرناک بیماری ہوتی ہے۔ اس میں مریض کا رنگ پیلا ہو جاتا ہے۔ خون کی زبردستی کمی ہو جاتی ہے۔ مریض لاغر اور کمزور ہو جاتا ہے۔ آخر ایک دن مریض کا سارا جسم پیلا زرد ہو جاتا ہے جس سے مریض کی زندگی کو خطرہ لاحق ہو جاتا ہے۔

ایک کوئے کو یکشنبہ کو پکڑ کر اس کو ذبح کر کے اس کا خون کسی شیشی میں بند کر کے محفوظ کر لیں تاکہ ہوا نہ لگے۔ پھر کوئے کے طائم پر اکھاڑ کر محفوظ کر لیں اور اس کے کون سے کاغذ پر افسوں رکھ کر تعویذ بنالیں اور پھر تھوڑی سی تازہ گھاس لائے اور تھوڑا سرسوں کا تیل اور کانسہ پھول اور پھر تیل کو اس کانسہ میں ڈال کر مریض کے سر پر ہاتھ میں لپیٹے رہے اور دوسرے ہاتھ گھاس اور کوئے کے تھوڑے سے پر لے کر عمل پڑھنا شروع کر دیں اور اسی سے تیل کو ہلانا شروع کر دیں۔ جب تین دفعہ افسون پڑھ لیا جائے تو پھر اس تیل کو گھاس اور پروں کو زمین پر پھینک دے۔ اور پھر دوسری مرتبہ اور تیل کانسہ میں ڈال کر دوسری گھاس اور کوئے کے پر بدستور مریض کے سر پر رکھ کر تیل کو گھاس اور پروں سے خیش دینا شروع کر دیں اور افسون کو پان مرتبہ پڑھے اور پھر

تیل اور گھاس پھینک کر بدستور تیسری بار نیا تیل کانسہ میں ڈال کر اور تازی گھاس اور نئے پرے کر کانسہ مریض کے سر پر ہاتھ میں رکھ کر کانسہ مریض کے سر سے ملا رہے اور تیل کو گھاس اور پروں سے ہلاتا رہے۔ یاد رہے کہ افسوں اس بار سات مرتبہ پڑھے۔ بعد اس کے تیل وغیرہ کو پھینک دے۔ تین مرتبہ پے در پے دوہرائے۔ مریض کو مکمل شفاء ہو جائے گی۔

منتر : امام حی من یامبع من کیمیا کمن کیشن من کتان بھتا بھت من سوھن مں امبح امبح من بلوح من اب تاہر فلدیا۔

## منتر بواسیر

پانی میں تین بار کہہ کر آبدست کرے۔

منتر : کوا سالی کھلئے نیسالی کھولی بادی دونوں رت کال جالے۔



## بواسیر کا علاج

مٹی پر یہ منتر تین بار پڑھ کر بواسیر کے مریض کو تین دن کھلائی جائے تو اس کی بواسیر بالکل ختم ہو جائے گی۔

منتر : سب کرنا تاہے لوانعو کشب اے دھرھم اوتھات ہر ھی ہعم کرنا ریوسگر حاہیو حلیشو

## سانپ کے ڈسنے کا علاج

جمعرات کے دن مہینے کے شروع میں اس عمل کو شروع کیا جائے۔ صبح کسی جنگل میں جایا کرے اور اپنے ساتھ ایک کورے مٹی کے برتن میں سیر دودھ اور ایک

روغنی روٹی کا ملیدہ شکر ڈال کرلے جائے۔ جنگل میں کسی درخت کے نیچے بیٹھ کر ایک ہزار مرتبہ افسوں پڑھے۔ پھر ملیدہ اور دودھ پر دم کرے پھر وہاں سے سیدھا کسی کوے کے گھونسلے پر جائے۔ جب گھونسلہ مل جائے دودھ اور ملیدہ گھونسلے میں رکھ دے اور واپس گھر آجائے۔ اسی طرح چالیس دن تک کرے لیکن ایک ہی مقام پر بیٹھ کر پڑھے اور ایک ہی گھونسلہ میں چالیس دن تک ملیدہ اور دودھ رکھے۔ جب چالیس دن پورے ہو جائیں تو اکتالیسویں دن رات کو اسی وقت جائے جس وقت کو اگھونسلے میں موجود ہو۔ کوئے کو پکڑ کر اپنے گھر لے آوے اور اس کو ذبح کر کے اس کا پتہ نکال لے۔ اور اس پتہ کو دو تولہ لہسن میں پانچ تولہ روغن سرسوں میں آمیز کر کے کھرل میں ڈال کر پیس لے۔ تمام چیزیں یک جان ہو جائینگی۔ اب اس کو کسی شیشی میں ڈال کر محفوظ کرلیں۔ بوقت ضرورت سات مرتبہ اس افسوں کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلادیں اور زخم پر مرہم لگادیں۔ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔

منتر : قریب هنلحعه فقبطا مجرا بحق بسم الله الرحمن الرحیم

## منتر سانپ کے کاٹے کا

اگر کسی شخص کو سانپ نے کاٹ لیا ہو تو اس منتر کو پڑھ کر سات چلو پانی پلاوے تین لوہا ہاتھ میں لے تو زہر اتر جائے گا۔

منتر : سری تو سنگ هری کے بعض هو. ترهاران کے شے.

## منتر سے سانپ بھاگ جائیں

بدھ کے روز اشنی نچھتر میں شام کو مغرب کے بعد مٹی کے برتن پر سانپ کی تصویر بنائے اور تین حروف س ق اس کے متفرق کونوں پر لکھ کر چھتے کونے پر اپنے

نام کا پہلا حروف لکھ دے۔ جس گھر میں وہ دفن کیا جائے گا وہاں سے سانپ بھاگ جائیں گے۔

اس کونے پر اپنے نام کا پہلا حروف لکھیں ب س ق

سانپ کی تصویر

ب س ق ب س ق



# بے اولادی

عورت کو ایام حیض میں تین دن برے پروں کا کا کسترہ پانچ رتی روزانہ بالائی سے کھلایا جائے تو حمل ہو گا۔ بیٹا خوبصورت پیدا ہو گا۔ اگر مولی کے پانی سے کھلایا جائے تو لڑکی پیدا ہو گی۔

منتر : ھی ام دھنوالم سوشلم نیج جوم سنعائے اھوت ھنگ ورشعو استسار ازامشواھوت۔

# خونی پیچش

جس شخص کو خونی پیچش آ رہے ہوں اور نہ رکتے ہوں باوجود علاج کے سخت تکلیف میں ہو تو میری انگشت کو صاف کر کے نیم کی ٹہنی پر سایہ میں کھٹک کر لے۔ میری اس سفوف خونی پیچش کیلئے مفید ہے۔

# بھگندر کا علاج

ایک کوئے کی چونچ کو لے کر ایک پتھر کی سل پر آب حنا سرخ میں اس قدر گھسائیں کہ گھس گیس کو چونچ ختم ہو جائے۔ اس کے بعد اس کو سائے میں خشک کر لیا جائے۔ یہ سفوف بن جائے گا۔ پھر اس کو سبز رنگ کی شیشی میں بند کر کے رکھ لیں جب کوئی مریض آئے تو اس سفوف میں سے ایک رتی صبح و شام شہد کے ہمراہ چٹائیں اور اسی سفوف کو مقامی طور پر انڈہ کی جھندی میں سفوف ایک اور سفیدی بیضہ مرغ چالیس کی البت سے ملا کر مقامی طور پر لیپ کرائیں۔ مقعد سے لیکر جوڑوں تک لیپ کرا کیں۔ لیپ لگاتار تین ماہ تک کرائیں۔ اس مرض کو جڑ سے نکال کر آرام دے گا۔

# سوزاک کا علاج

ایک کوے کے چند انڈے لیکر ان میں سے لعاب نکال کر اس کے چھلکے حاصل کریں اور اس کے چھلکوں کی اندر کی جھلی کو نمکین پانی سے صاف کریں۔ جب یہ جھلی اچھی طرح سے صاف ہو جائے تو ان چھلکوں کو سائے میں خشک کر لیں۔ پھر اس میں نمی نہ رہے پھر ان کو ریزہ ریزہ کر لیں اور ببول کے کوئلے جلا کر لال کر لیں پھر ایک جست کے برتن میں ان چھلکوں کی ڈال کر آگ پر رکھ دیں۔ جب یہ چھلکے ہو جائیں اور اتار کر ٹھنڈا کر لیں۔ اس کو پیس کر سفوف بنا کر رکھ لیں۔ جب بھی ضرورت ہو دوائی سفوف مولی کے پانی سے مریض کو کھلائیں۔ تین دن تک روزانہ کھلائیں۔ مرض ختم ہو جائے گا۔ پھر دوبارہ نہ ہوگا۔



# وجع مفاصل

اس کو مرض گٹھیا کہتے ہیں۔ ایک اعصابی مرض ہوتا ہے اور ہر عمر رسیدہ میں ہو سکتا ہے۔ بازوؤں اور ہاتھ کی انگلیوں کے جوڑ کلائیوں میں درد ہوتا ہے اور مریض بعض اوقات چل پھر نہیں سکتا۔

ایک کوا لیں اس کو ہلاک کر کے اس کو دونوں ٹانگیں معہ اوپر کے حصہ پنجہ کاٹ لیں۔ ان ٹانگوں اور پنجہ کی اوپر کی کھال گوشت پوست تراش ڈالیں اور اگر کچھ حصہ رہ جائے تو گوشت کو آگ کے انگاروں پر رکھ کر اڑا دیں پھر ان کو منکے کی طرح پنجہ اور بازوؤں کی ہڈیوں کو گرم پانی میں نمک ڈال کر صاف کریں اور ایک دن کیلئے کسی سایہ والی جگہ میں رکھ دیں۔ جب خشک ہو جائے تو اسے ببول کے کوئلہ کی بے دھواں آگ پر جلنے کیلئے رکھ دیں۔ دو تین گھنٹے بعد سرد ہونے دیں۔ پھر اس کو اٹھا لیں پھر اسکو

ایک صاف کھرل میں بہتر ے سات گھنٹے تک برابر کھرل کریں اور پھر اسے ایک صاف شیشی میں ڈال کر محفوظ کر لیں۔ بوقت ضرورت اس سلوف میں سے ایک رتی سلوف نکال کر صبح کے وقت مریض کو ایک تولہ شہد میں ڈال کر چٹائیں۔ بخار اتر جائے گا۔ ورم ٹھیک ہو جائے گا اور دردوں میں بہت افاقہ ہو جائے گا۔ مریض کا علاج ایک ماہ تک جاری رکھیں۔ اس کے بعد بالکل مریض تندرست ہو جائے گا۔

## باد گولہ کا علاج

ہسٹیریا یعنی باد گولہ جس کو اختناق الرحم کہتے ہیں۔ یہ مرض اکثر عورتوں کو لاحق ہوتا ہے۔ گردن اکڑ جاتی ہے۔ مٹھیاں بند ہو جاتی ہیں۔ بازو کھینچے جاتے ہیں۔ مریض بے ہوش ہو جاتا ہے۔ ڈاکٹر اس کا علاج کرتے ہیں مگر کامیاب نہیں ہوتا تو ہم اس کے لیے اہم نسخہ تحریر کر رہے ہیں جو کہ انتہائی مجرب اور آزمودہ ہے۔

ایک پہاڑی کوّا لے کر اس کے سر کا مغز لیں اور اس میں ایک تولہ کوا کا سرخ کون ملا لیں۔ دو گھنٹہ تک کھرل کرتے رہیں جب دونوں یک جان ہو جائیں تو اس ملیدہ کو ایک ڈبیہ میں محفوظ کر لیں۔ نیز دوسرے ایک کوے کے ناخن لیں۔ ان ناخنوں کو بے دھواں کوئلے میں رکھ کر اس کی راکھ بنائیں۔ بوقت ضرورت جب مریض کو دورہ نہ ہو تین دن تک اس کی ناک کے اردگرد ملیدہ کا لیپ کر دیں اور ناخن کی راکھ سے ایک تنکا نکال کر مکھن میں کھلا دیں۔ لیپ کو صرف تین دن تک کریں اور سفوف ایک ہفتہ تک کھلائیں۔ ایک ہفتہ کے بعد مریض بالکل تندرست ہو جائے گا۔ دوبارہ شکایت نہ ہوگی۔

## چوتھیے بخار کا علاج

اگر کسی شخص کو چوتھیے کا بخار چڑھ جاتا ہو اور علاج کے باوجود بھی آرام نہ آتا ہو تو میری سلم منقار کو بڑ قال شہد کو ایک ایک رتی لیکر پیس لیں اور شہد میں ملا کر اس میں ملا لیں اور سرے کی سلائی سے آنکھوں میں لگائے تو چوتھیے کا بخار فوری طور پر اتر جائے گا۔

## فالج کا علاج

میرے آنت کو آم کی شاخ پر دھوپ میں خشک کیا جائے اور دورتی روزانہ گرم دودھ کیساتھ استعمال کرایا جائے تو فالج کو آرام آجائے گا۔



## مرگی کا علاج

تیل لے کر اس پر منتر کر پڑھتے ہوئے تیل کو سات دفعہ منہ اور اسمیہ مندروا تیل مرگی کے مریض کے جسم پر مل دیں۔ اچھی طرح سے مالش کریں۔ مرگی دور ہو جائے گی۔

منتر : اوراللدرکھہ سوالح

## دانت درد

اگر کسی کے دانت درد ہو شدید قسم کی ہو، رات کو سونے نہ دیتی ہو تو اس کے لیے عمل کریں۔ دانت درد جتنا مرضی شدید کیوں نہ ہو فوراً ختم ہو جائے گا۔ دانت کو پکڑ کر پانچ بار پڑھیں۔ درد رفع ہو جاتا ہے۔

منتر : آلوک کنھی ئی مکھیہ پیل انورنا

# سر درد کا علاج

اگر کسی مریض کے سر میں شدید درد ہوتا ہو جو کہ پریشان کر دینے والا ہو تو مریض کے سر پر ہاتھ رکھ کر تین بار یہ منتر پڑھیں تو اسی وقت درد سر ٹھیک ہو جائے گا۔

منتر : الوک پر دیسے رکھاچی

## مرگی خطرناک مرض ھے

ایک زکوا جو کہ بالکل سیاہ ہو پکڑ کر ذبح کر کے اس کا خون محفوظ کر لیں۔ اس کی کھال اتار کر سایہ میں کشک کر لیں۔ جب وہ خشک ہو جائے اور اس کے خون سے اس کی کھال پر تحریر کریں اور کسی کپڑے میں سلوا کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ مریض تندرست ہو جائے گا۔ نقش یہ ہے:



| | | |
|---|---|---|
| طلولو | بدحوس | دومرمر |
| لوحن | دسطوس | ھو |
| دریارحا | دطود | ناس |
| برلوس | طوس | وامید |
| منصا دراخلوق | رب | سادہ زرعہ |

## پیٹ درد

اگر کسی شخص کے پیٹ میں درد ہو تو اس منتر کو سات بار پانی پر پڑھ کر دم کر کے پلا دیں درد بالکل جاتا رہے گا۔

منتر : اونگ نمو او بحل گورو گرسہام پربت سہام گورو کرپربت ہر ہر میں کنواں لین لین سوا کون سوا ہالے موا جھر سوا ہاج ہاج اوجھر آوے

ھنتی ھنومان منت مارے کرکا بھمشت پھر منتر ایسر باچا۔

## منتر پیٹ درد کا

اس منتر کو سات بار پانی پر پڑھ کر پیئے۔

منتر : اونگ نمو ادیش گورو گو سہام ہریت گورو کو ہریت میں ھر ھر من کنواں میں تین سوا کون سوا ہالے سوا بھر سوا بھاج بھاج دے جھر آوے جھتی ھنو مت مارے کر کا بھمنت پڑہ منتر اشیر وباچ

## ہرنیا کا علاج

ہرنیا کو طب میں فتق آفت اترنا کہتے ہیں۔ ویسے تو ہرنیا کا مرض کئی قسم کا ہوتا ہے مگر عام طور پر ناف کا نیا پر فوطوں کا ہرنیا ہوتا ہے۔ اس کی وجہ اسباب مختلف ہوتی ہے۔ مختصر آ یہ بڑا موذی مرض ہوتا ہے جس سے انسان زندگی کو خطرہ لاحق ہو سکتا ہے۔ ہم آپ کے لیے ایک تیز بہدف عمل تحریر کر رہے ہیں جس پر عمل کر کے اس موذی مرض سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔

ایک کوا کو پکڑ کر اس کو خوراک ڈالیں۔ مگر دن میں ایک بار بیسن ایک ماشہ مصطگی روٹی میں کھلا دیں۔ دس دن تک یہی عمل کرتے رہیں۔ دس دن کے بعد کوے کے پنجرے کو اچھی طرح صاف کر لیں اور پھر دس دن تک یہی خوراک بیسن اور مصطگی روٹی میں یا آٹے میں رکھ کر کھلائیں۔ اس بار اس کا فضلہ بیٹ کو لے کر خوب پیس کر باریک کر لیں اور کپڑ چھان کر کے بوتل میں محفوظ کر لیں۔ پھر روزانہ ایک ماشہ بیٹ کو سوا تولہ گلیسرین میں ملا دیں اور اس گلیسرین کو خوب طور کے اردگرد پیٹر و اور رگوں کے مقام پر رات کو لیپ کر دیں اور سو جائیں اور صبح اٹھ کر پانی سے دھو دیں۔ اس عمل کو ایک مہینے

تک جاری رکھیں۔ یاد رہے کہ ان دنوں میں قبض نہ ہونے پائے۔ اگر قبض ہو جائے تو روغن بادام دودھ میں ڈال کر نیم گرم رات کو پی لیں۔ قبض کھل جائے گی۔ ثقیل اشیاء نہ کھائیں اور نہ ہی ان دنوں میں کوئی زیادہ مشقت والا کام کریں۔ ایک ماہ تک کرنے سے ہر مرض بالکل ختم ہو جائے گا۔

## مرض دمہ کا علاج

اس مرض کو ضیق النفس انگریز میں ہی استھما کہتے ہیں۔ اس مرض کے کئی اسباب ہوتے ہیں۔ کثرت شراب نوشی، تمباکو نوشی وغیرہ یہ بہت ہی انتہائی مہلک مرض ہے۔ اس میں انسان کا سانس پھول جاتا ہے۔ چلنے پھرنے میں بڑی مشکلات پیش آتی ہیں۔ ایک کوا ساڑھ کے ماہ کی چاند کی چودھویں کی رات کو لا کر اپنے گھر میں پنجرہ میں بند کر دیں۔ اسے دانہ وغیرہ ڈالیں۔ دوسرے تیسرے دن دوپہر کو جائفل چھ پات زعفران بنفشہ بادیاں چھ ماشہ، بیدانہ چھ ماشہ، عرق کیوڑا چھ تولہ کسی برتن میں ڈال کر بھگو دیں اور بارہ گھنٹے بھیگا رہے اور پھر ان کو گھونٹ کو شیرہ نکال لیں۔ اس شیرہ میں دس تولہ گندم ملا کر گوندھ لیں۔ اس کی ایک موٹی روٹی بنائیں۔ اب دو تولہ کوڑیاں سفید لیں اس کو آگ میں رکھ کر سوختہ کر لیں۔ جب سوختہ ہو جائیں تو ان کو کھرل میں باریک پیس لیں اور سفوف سے دوگنا زیادہ شکر ملا دیں۔ ان دونوں کو اس روٹی میں پلیدہ کریں۔ یہ سب کچھ اس میں مل جائے اور روٹی کے ریزے ریزے ہو جائیں پھر اس روٹی کے ریزوں کو پانی میں تقسیم کر کے ایک کوئے کو کھلائیں۔ جمعرات کی رات کو کوئے کا پیٹ چاک کر کے اس کے پھیپھڑے اس کے جسم سے علیحدہ کریں اور ان کو سایہ میں خشک کر لیں۔ پھر اس کو کھرل کر کے باریک سفوف بنا لیں اور شیشی میں محفوظ کر لیں۔

خوراک: صبح کے وقت ایک رتی سلوف شہد میں ملا کر مریض کو کھلائیں۔ نیز اس کوے کی پشت پر سے بال اکھاڑ لیں روزانہ رات کو مریض تین رتی ایک آگ کے انگارے پر رکھ کر جلائیں اور مریض کو کمرہ میں بند کر دیں اور یہ دھواں مریض کے سانس کے ذریعے اس کے اندر چلا جائے۔ اس عمل کو بھی ایک ہفتہ تک جاری رکھیں اور کھانے والی دوا کو ایک ماہ تک جاری رکھیں۔ مرض بالکل جاتا رہے گا اور مریض تندرست ہو جائے گا۔

## آپریشن سے بچہ پیدا ہونا

آپ نے دیکھا ہوگا کہ کئی دفعہ عورتوں کا ہسپتال میں بڑا آپریشن کر کے بچہ کی پیدائش کی جاتی ہے جو کہ بہت خطرناک ہوتا ہے اس سے زچہ و بچہ دونوں کی زندگی خطرے میں ہوتی ہے۔ ایسی صورت میں ایک انتہائی مجرب نسخہ تحریر کیا جاتا ہے اس پر عمل کر کے اسے مصیبت سے جان چھوٹ سکتی ہے۔

کوئے کی بیٹ، بیضہ اور تازہ خون حاصل کریں۔

انڈہ کو توڑ کر زردی کو شہد میں ملا کر ناف اور پیروں پر لیپ کر دیں۔ کوے کے خون کے تین قطرے جو شاندہ ہاؤ بیر چھ ماشہ گتری بوٹی، ایک لونہ پادینپ خشک جنگلی ملا کر پلا دیں اور بیٹ کو ایک مٹی کے برتن میں ایک تولہ ڈال کر اس پر سرخ انگاریں رکھ کر حاملہ کو دھونی دیں۔ بیس منٹ کے اندر بغیر تکلیف کے بچہ پیدا ہو جائے گا۔ زچہ کو تین دن تک جوشاندہ، تین دن بوند خون کو دن میں تین بار پلائیں۔ جس سے عفونت، رحم اور ساری زہریں ختم ہو جائے گی۔ وضع حمل سے لے کر ایک ہفتہ تک مریضہ کو دودھ ہر گز نہ دیں۔

# سانپ بچھو کے کاٹے کا علاج

اس منتر کو پانی پر پڑھ کر مریض کو پلائے تو زہر اتر جاتا ہے۔

منتر : شری نار سنگھ هری کے بجن بجی ہو هرتاہالی سے۔

# ذیابطیس اور شکری بول

ذیابطیس اور شکری بول دو علیحدہ علیحدہ مرض ہیں لیکن دونوں میں سب سے بڑی علامت پیشاب کی ہوتی ہے۔ زیادتی پیشاب میں شکر خارج نہیں ہوتی۔ مسلسل بول میں اعصابی کمزوری اعضائے کے ڈھیلے تب سے ہوتا ہے۔

ذیابطیس میں شکر کا اخراج لازمی علامت ہوتی ہے مگر ذیابطیس شکری میں رطوبت لبلبہ کی کم اخراج مرض ہے۔ معدے کے نزدیک لبلبہ ہوتا ہے اس موذی مرض سے چھٹکارا حاصل کرنے کیلئے نسخہ تجویز کیا جا رہا ہے اس پر عمل کرکے اس موذی مرض سے نجات حاصل کی جا سکتی ہے۔

ایک کوے کو پکڑ کر اس کو دانہ وغیرہ ڈالیں۔ اس کے علاوہ بکرے کا لبلبہ لے کر اس کا قیمہ بنا کر روزانہ ایک بار دانہ کے برابر کھلا دو اور ایک ہفتہ کے بعد کوے کو چاک کر کے اس کا دماغ 1 تولہ جگر 1 تولہ دو تولہ لبلبہ دونوں لبلبہ ان تینوں کو انگور کے ایک پاؤ میں جو تین ماہ پہلے نکال کر محفوظ کیا گیا ہو میں ڈال دو۔ اس انگور کے رس میں ہر تین چیزوں کو پانچ دن تک ڈوبا رہنے دیں۔ روزانہ اس کو ایک بار ہلا دیا کریں۔ پانچویں دن ان تینوں چیزوں کو نکال کر پھینک دو۔ یہ رس فلٹر کر کے ایک شیشی میں ڈالو۔

جامن کا ایک تولہ رس یا جامن کے پتوں کا رس تین ماشہ میں نو ماشہ پانی ملا کر انگوری رس 10 قطرے، مریض کو پلا دیں جوں جوں مریض اس رس کو پیتا جائے گا شکر

کے خارج ہونے میں فرق آتا جائے گا۔ پندرہ دنوں تک مریض کو بڑا فائدہ ہو جائے گا۔ مریض کو ایک ماہ استعمال کرائیں۔ پھر ایک ماہ کا وقفہ دیں۔ اس طرح تین وقفے دے کر استعمال کرائیں۔ پھر ایک ماہ کا وقفہ دیں۔ اس طرح تین وقفے دے کر استعمال کرائیں۔ مریض بالکل تندرست ہو جائے گا۔

## مرض اٹھرا

کچھ جتر میں چاندنی اتوار کے دن نیم کی کونپلیں لا کر اس کے برابر قلفل سیاہ لا کر گڑیں اور مسور کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں جو عورت حاملہ ہو جائے اس کے پانچ مہینے بعد صبح کو اٹھ کر تازہ پانی یا دودھ سے کھلائیں۔ اگر بچہ بھی پیدا ہو جائے اور دودھ ماں کا پیتا رہے تب تک یہ عمل جاری رکھیں۔ عورتوں کی یہ بیماری بہت بڑی ہوتی ہے اس میں اکثر بچے فوت ہو جاتے ہیں۔ اس عمل سے اٹھرا کا مرض بالکل ختم ہو جائے گا۔



## منتر آنکھوں کے درد کا

اس منتر کو سات بار پڑھ کر چاقو سے جھاڑے۔

منتر: اونگ نمو چل ہل جاہر بھر تلاتی جاں بیٹھنا ہومنا آئے بھولے نہ پاک چلے ھنودت راکھے۔

# سیاروں کے اثرات

مریخ: نجس اکبر ہے اس کی موجودگی میں محبت کا منتر نہیں لکھنا چاہیے۔
زحل: نجس اکبر ہے اس کی موجودگی میں محبت کا منتر نہ لکھیں۔
قمر: سعد ہے اس کی موجودگی میں محبت کا تعویز لکھیں۔
شمس: سعد ہے اس کی موجودگی میں محبت کا تعویز لکھیں۔
عطارد: اس کی موجودگی میں محبت کا منتر بہت اچھا ہوتا ہے۔
زہرہ: سعد اصغر ہے اس کی موجودگی میں محبت کا منتر لکھنا اچھا ہے۔
مشتری: سعد اکبر ہے اس کی موجودگی میں محبت کے لکھے گا تعویز اچھا رہتا ہے۔

نوٹ:۔ اگر سیاروں کے اثرات کو مدنظر رکھ کر تعویزات منتر وغیرہ نہ کیے جائیں تو ان کا بالکل کوئی فائدہ نہیں ہوتا تو عاملین کیلئے تحریر کیا گیا ہے کہ عملیات کرنے سے پہلے اس کو دیکھ لیا کریں۔

# دھونی دینے کا طریقہ

موبت کا منتر لکھتے وقت یا عمل کرتے وقت سیاروں کی ساعت بہت ضروری ہے اس لیے دھونی کو استعمال کرنا ضروری ہے۔ ورنہ یہ سب عمل ضائع ہو جائیگے۔

| ساعت سیارہ | دھونی کی قسم |
| --- | --- |
| زحل | لسوں لوبان دال لونگ |
| مشتری | مشک چودانہ کا دور صندل سرخ عود شکر |
| مریخ | لوبان عود دال |
| شمس | دار چینی عود مشک زعفران |
| زہرہ | عود عنبر مشک صندل سفید کافور |
| عطارد | صندل سرخ لونگ کافور مشک سنگ عدد |
| قمر | شہدی فور عود |

# دن اور رات کی ساعتیں

عاملین کیلئے ضروری ہے کہ ان خوبیوں تاثیروں کو مدنظر رکھ کر منتر یا تعویذ لکھیں۔ کیونکہ میں وقت کوئی ستارہ کی رات میں ہوتا ہے وہ اپنے وقت میں تاثیر رکھتا ہے۔

| | اول پہر | نقشہ ساعت | | دوم پہر | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| دن رات | ساعت | ساعت۲ | ساعت۳ | سات۴ | ساعت۵ | ساعت۵ |
| شب شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| روز شنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |



پہر سوم — پہر چہارم

| دن رات | ساعت | ساعت | ساعت | ساعت | ساعت | ساعت |
|---|---|---|---|---|---|---|
| شب شنبہ | مشتری | مریخ | مشتری | زہرہ | عطارد | قمر |
| روز شب | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| یک شنبہ | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| شب یکشنبہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |

اس نقشہ میں جو تاریخ دی گئی ہے ان میں کسی قسم کا عمل کرنا منع ہے۔ بس عامل کو چاہئے کہ ان تاریخوں میں عمل نہ کرے ورنہ محنت ضائع ہو جائے گی۔

مندرجہ ذیل مہینوں اور تاریخوں میں قمر در عقرب ہوتا ہے۔

| نام ماہ | تاریخ | نام ماہ | تاریخ | نام ماہ | تاریخ |
|---|---|---|---|---|---|
| چیت | ۱۲ | بیساکھ | ۱۷ | جیٹھ | ۲ |
| ہاڑ | ۱۱ | ساون | ۸ | بھادوں | ۶ |
| اسوج | ۳ | کاتک | ۱ | مگھر | ۱۸ |
| پوہ | ۲۰ | ماگھ | ۲۳ | پھاگن | ۲۱ |

آبی اور خاکی حروف ابجد کے اعداد

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آتشی | ا۱ | ہ۵ | ط۹ | م۴۰ | ف۸۰ | ش۳۰۰ | ذ۷۰۰ |
| بادی | ب۲ | و۶ | ی۱۰ | ن۹۰ | ص۹۰ | ق۱۰۰ | ض ۸۰۰ |
| آبی | ج۳ | ز۷ | ک۳۰ | س۲۲ | ق۱۰۰ | ث۵۰۰ | ظ۹۰۰ |
| خاکی | د۴ | ل۳۰ | ل۳۰ | ع۷۰ | ر۲۰۰ | خ۶۰۰ | ع۱۰۰ |

جس کو آدھے سر کی درد ہوتی ہو لکھ کر ماتھے پر باندھے تو درد جاتا رہے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴۲ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۳۵ | ۱۱ |
| ۴۷ | ۴۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۲ | ۱ |

## بیماری اور صحت کیلئے

| ۵ | ۱۰ | ۱۰ | ۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۸ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |

## شیر خوار بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے

مرغ کی ہڈی بچے کے گلے میں باندھے بچہ ہر آفت سے محفوظ رہتا ہے۔

برگ نیم برگ بکائن، برگ سرس کو پانی میں اُبال کر اس پانی سے بروز اتوار جو کہ چھتر ہو نہلائیں اور پھر ہر ماہ بروز اتوار ایک سال تک نہاتے رہیں۔ بچہ ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

# قیافہ سے پتہ چل جاتا ہے

سر بڑا اور گول ہو تو وہ شخص مستقل مزاج ہوتا ہے اور اعلیٰ کردار کا مالک اور دیانتدار ہوتا ہے۔ سر چھوٹا لمبی پتلی گردن والا کمزور نصیب والا ہوتا ہے لمبے سر کی بے وقوفی کی علامت ہوتی ہے۔ چھوٹا سر کم عقلی پر دلالت کرتا ہے بڑا دل اور فراخ چہرہ عشق پرستی کی علامت ہے۔

## آنکھیں

آنکھیں بڑی بڑی باہر کو ابھری ہوئی سادہ مزاج دوسروں کے احسان فراموش کرنے کی علامت ہے۔ چھوٹی اور گول آنکھیں اقتصادی اور فیاضی کی علامت ہے آنکھوں کا جلد حرکت کرنا مکاری، عیاشی پر دلالت کرتا ہے آنکھیں اندر کی طرف دھنستی ہو تو حاسد وہمی ضدی طبیعت ہونے کی نشانی ہے۔ فربہ جسم فریبی دغاباز ہوتا ہے۔

## پیشانی

چوڑی پیشانی اور کھوپڑی پر بال کم ہونے پر دولت منت ہونے کی علامت ہے۔ کشادہ پیشانی والا دیانت دار حلیم طبع اور سادہ مزاج ہوتا ہے۔ گہرا اور تنگ پیشانی لاف زنی کی علامت ہے۔ پرگوشت پیشانی والا عالی حوصلہ اور کم عقل ہوتا ہے۔

## ناک

ناک طوطے کی لمبی ہوتی ہو تو صاحب اقبال حاکم وقت، چھوٹی ناک بد بختی کی نشانی مقدر سے زیادہ لمبائی، بے شرم ناک دریاں سے چوڑی۔ آگے سے تنگ ہو تو دروغ گو ناک کا سرخ رنگ ہونا بد فعلی کی علامت درمیان سے اونچی ہو۔ عالی ہمت اور

دور اندیش ہونے کی علامت ہے۔ درمیان سے پشت پر ہونا شریر بدذات ہونے کی دلیل ہے۔

## ابرو

ابرو بھرے ہوتے ہوں تو محبوب مستورات ابرو بال جاہل ہونے کی نشانی ہے۔

## لب

لب فربہ اور لبے حاسد کینہ ور ہو نیکی دلیل رنگ سیاہ منحوس سفید پارسی کی علامت ہے۔ ایک لب چھوٹا دوسرا بڑا سبب آرام طلب ہو، زیریں بڑا تو دردرنج ہو۔

## آواز

اگر بادل کی طرح ہو تو بہادر حکمران، اگر ڈھول کی طرح ہو تو عقلمند، دور اندیش تیز آواز بدخلق، مطلب پرست نرم اور آہستہ ہو تو عقلمند، حلیم طبع۔

## دانت

چمکدار ہوں تو نیک نصیب، سیاہ رنگ ہوں تو بدنصیب، چھوٹے ہوں تو حلیم، لمبے ہوں تو حاسد، بے شرم، باہر طے ہوئے ہوں تو جھگڑالو فسادی۔

## کان

کان موٹے اور بڑے بڑے ہوں تو بے وقوف بد اخلاق، کم عقل، چھوٹے ہوں تو باکمال، باریک اور نازک ہوں تو سنجیدہ مزاج، سنت طے ہوئے ہوں تو بے ہودہ اور بے وقوف۔

## چہرہ

گول ہو تو ملنسار، خوش مزاج۔ چوڑا ہو تو کم بخت۔ چھوٹا ہو تو جھگڑالو، بیوقوف، چہرہ پر گوشت زندہ دلی اور فیاضی کی نشانی ہے۔ چہرہ پر پسینہ آنا عیاشی کی علامت ہے۔

## گردن

گردن چھوٹی پر گوشت ہو تو دانشمند، دراز ہو تو نادر ابد نصیب، ٹیڑھی ہو تو مفلس، اونچی سے سے چور صراحی دار سے ہر دل عزیز ہو اگر کوتہ گردن ہو تو دغاباز۔

## رخسارے

اگر اونچے ہوں تو خود غرض، مطلب پرست، اگر رخساروں میں گڑھا ہو تو دولت مند، امیر ہو۔



## چھاتی

چھاتی پر گوشت ہو تو مغرور، ظالم، چھاتی تنگ اور درمیان سے اونچی ہو تو ایماندار، ظاہر و باطن سے یکساں چھاتی پر بال ہوں تو عیش پرست ہو۔

## زبان

سرخ نوک دار ہو تو نیک بخت، سفید ہو تو بدکردار، اگر موٹی ہو تو نیکی کے کام کرے۔

## بازو

اگر دراز ہوں تو عقلمند، خود پسند مقدار سے چھوٹے ہوں تو مفلس، دلدری پر گوشت ہو تو پرست اگر بازو پر زیادہ بال ہوں تو عیاشی۔

# انسان خود اپنے حالات معلوم کر سکتا ہے

| شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |

جو آدمی اپنا حال معلوم کرنا چاہے وہ مکمل یقین کر کے اور آنکھیں بند کر کے اس فالنامہ پر انگلی رکھے۔ جس ستارے پر انگلی آجائے اس ستارہ کا نام اسکا حال پڑھے۔

## زحل

اگر زحل کے ستارہ پر انگلی رکھی جائے تو اس کا مطلب یہ ہوگا کہ آپ کا دشمن آپ کو نقصان پہنچانے کی کوشش کر رہا ہے۔ اکثر وقت طبیعت ملیل و پریشان رہتی ہے اور جس چیز کے لینے کیلئے دل چاہتا ہے اول تو ملتی ہی نہیں اگر ملتی ہے تو بہت کم ہاتھ رکھتی ہے۔ دل گھبراتا ہے۔ بیٹھنے کو دل نہیں چاہتا۔ ہر وقت غم و فکر دل کو دبائے رکھتا ہے جو تمہارا دوست ہے وہی آپ کے ساتھ دشمنی کر رہا ہے اور کچھ عرصہ یہ حال رہ کر تمہاری طبیعت میں فرق آجائے گا یعنی جو تکلیف ہو رہی ہے دور ہو جائے گی اور کہیں سے دولت ملے گی اور دل خوش ہو جائے گا۔ اگر کسی کے دشمنی ہے تو دوستی ہو جائے گی اور جس کام کا اکثر تم کو ناکامی رہتی ہے وہ کام پورا ہوگا اگر کسی سے ناراضگی ہے تو صلح ہو جائے گی۔ اکثر لڑکے پیدا ہونے کی خواہش ہے تو یہ خواہش بھی پوری ہوگی۔ شنبہ کے دن اپنے اوپر تیل اور دال ماش وار کر کسی کو دے دینا تا کہ سر سے تکلیفوں کا بوجھ کم ہو جائے اور تمہاری ہر خواہش پوری ہو جائے۔

## مشتری

اگر انگلی مشتری پر لگے تو دولت ملے گی اور زندگی کے دن آرام سے گزر جائیں گے اور جو کوئی اپنے عزیزوں سے بچھڑ گیا ہو مل جائے گا۔ غریبی رنج وغیرہ دور ہو جائے گا۔ لڑکے کی خواہش تو بہت نیک چال چلن نیک فرزند پیدا ہو گا کسی کی جدائی کا غم ہو تو تھوڑے عرصہ میں دور ہو جائے گا اگر سواری کرنے کو دل چاہتا ہے تو سواری بھی مل جائے گی۔ اگر کسی سے لڑائی جھگڑا ہو اس ہے تو صلح ہو جائے گی۔ اگر کوئی چیز چوری ہو گئی ہے تو چور پکڑے جائینگے۔ پنج شنبہ کے روز چنے کی دال ہلدی اپنے سر سے وار کر دو تا کہ تمہاری خواہشات پوری ہو جائیں۔

## مریخ



اگر ستارہ مریخ پر انگلی آئے تو بدن میں گرمی کے آثار ہوتے ہیں۔ کھانے کو دل نہیں کرتا، دل ہر وقت بیتاب رہتا ہے۔ دن خراب شروع ہوتا ہے۔ کام مکمل نہیں ہوتے۔ ہر وقت دل غور و فکر میں ڈوبا رہتا ہے۔ دشمن کا ہر وقت خطرہ رہتا ہے۔ گھبراتا نہیں۔ اچھے دن آنے والے ہیں۔ سب معاملات درست ہو جائینگے۔ منگل کے دن بکری کا گوشت دال مسور کی دو تو تمہاری تمام تکلیفیں ختم ہو جائینگی اور تمام زندگی خوشی سے گزرے گی۔

## شمس

اگر ستارہ شمس پر انگلی پڑے تو گھبرائیں نہ۔ اللہ پاک رحم والا ہے۔ دوست دشمن بن جاتے ہیں۔ ہر کام میں رکاوٹ ہوتی ہے۔ یکشنبہ کے روز گیہوں دودھ وغیرہ

اپنے سر کے اوپر سے وار کر دو۔ تھوڑے ہی دنوں میں برے دن ختم ہو جائیں گے اور خوشی آئے گی۔

## زہرہ

اگر ستارہ زہرہ پر انگلی پڑے تو کسی جگہ سے دولت نصیب ہوگی۔ آپ کا دوست ہار گیا ہوا ہو بخوشی واپس آ جائے گا۔ سوارہ عمدہ ملے گی۔ کسی جگہ سے خوشی کی خبر آئے گی۔ نقصان ہوا ہے تو نفع بھی وہیں سے ہوگا۔ بیماری میں مبتلا ہے تو صحت ہوگی۔ اگر سفر میں جاؤ تو کامیابی ہوگی۔ دولت بڑی ملے گی۔ اپنے دل کو خوش رکھو، غم کو نزدیک نہ آنے دو اور شکر وار کو روغن اور لونگ اپنے سر سے وار کر کسی غریب کو دیدو تاکہ کاموں میں کسی قسم کا خلل نہ ہو۔



## عطارد

اگر ستارہ عطارد پر انگلی پڑے تو علم بیت حاصل کرو گے۔ معشوق مل جائے گی۔ اگر بیمار ہو تو تندرستی ہوگی۔ بڑا آدمی تم پر دیا کرنے والا ہے۔ کوئی کام بگڑا ہے تو کچھ عرصہ میں درست ہو جائے گا۔ چہار شنبہ کے روز پارچہ اور ونگ اپنے اوپر سے وار کر کسی غریب کو دے دو۔

## قمر

اگر آپ کی انگلی قمر پر پڑی ہے تو بہت آرام ہوگا۔ بڑے دن پر ؟؟؟ گے جہاں جاؤ گے عزت و احترام ہوگا۔ مفلسی کے آثار میں دولت ملے گی۔ یہاں کسی طرح سے تم کو فائدہ ہوگا۔ اگر سوداگری کرو گے تو بہت فائدہ ہوگا لیکن دریا میں کچھ ضرور

ڈالتے رہیں اگر نیک بچہ کی خواہش ہے تو خدا پوری کرے گا۔ سوموار کے دن کوڑیاں اپنے اوپر سے وار کر کسی محتاج کو دے دیا کرے تاکہ امیدیں پوری ہو جاویں۔

# میاں بیوی ایک دوسرے سے محبت کریں

اگر میاں بیوی میں بڑا لڑائی جھگڑا رہتا ہے یا بیوی خاوند سے لڑتی ہے تو شوہر کو چاہیے کہ اس منتر کو کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

| ۳۶۲۳۷۰ | ۳۶۲۳۸۲ | ۳۶۲۳۸۱ | ۳۶۲۰۷۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۳۸۲ | ۳۶۲۴۷۷ | ۳۶۲۳۷۱ | ۳۶۲۳۸۳ |
| ۳۶۲۴۷۶ | ۳۶۳۱۴۷۹ | ۳۶۲۳۸۶ | ۳۶۲۴۷۳ |
| ۳۶۲۳۸۵ | ۳۶۲۴۷۳ | ۳۶۲۴۷۵ | ۳۶۲۳۸۰ |

# بُری نظر سے محفوظ رہے

بری نظر سے بچنے کیلئے کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھیں۔

| ۱ | ۸ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۱۳ | ۲ | ۷ |
| ۶ | ۳ | ۱۶ | ۹ |
| ۶ | ۳ | ۱۶ | ۹ |
| ۱۵ | ۱۰ | ۵ | ۲ |

# مرد مطیع ہو

جس کسی کو مطیع کرنا ہو اس کا نام لیکر تیز پات جڑ تیل انگور اور حباب کے پتے تینوں بارہ بارہ رتی جمع کریں۔ کسی کھانے میں ملا دیں مطیع ہو جائے گا۔

